(اسکو غور سے پڑھو کہ اس میں آپ لوگوں کیلئے خوشخبری ہے)

## بخدمت امراء و رئیسان و منعمان ذوی الاقتدار و والیان ارباب حکومت و منزلت

بسم اللہ الرحمن الرحیم

نحمدہ و نصلی علی رسولہ الکریم

اے بزرگان اسلام خدا تعالیٰ آپ لوگوں کے دلوں میں تمام فرقوں سے بڑھ کر نیک ارادے پیدا کرے اور اس نازک وقت میں آپ لوگوں کو اپنے پیارے دین کا سچا خادم بناوے میں اس وقت محض للہ اس ضروری امر سے اطلاع دیتا ہوں کہ مجھے خدا تعالیٰ نے اس چودھویں صدی کے سر پر اپنی طرف سے **مامور** کرکے دین متین اسلام کی تجدید اور تائید کیلئے بھیجا ہے تاکہ میں اس پرآشوب زمانہ میں **قرآن** کی خوبیاں اور حضرت **رسول اللہ** صلی اللہ علیہ وسلم کی عظمتیں ظاہر کروں اور ان تمام دشمنوں کو جو اسلام پر حملہ کر رہے ہیں اُن نوروں اور برکات اور خوارق اور علوم لدنیہ کی رو سے جواب دوں جو مجھ کو عطا کئے گئے ہیں سو یہ کام برابر دس برس سے ہو رہا ہے لیکن چونکہ وہ تمام ضرورتیں جو ہمکو اشاعت اسلام کے لئے درپیش ہیں بہت سی مالی امدادات کے محتاج ہیں اس لئے میں نے یہ ضروری سمجھا کہ بطور تبلیغ آپ صاحبوں کو اطلاع دوں سو سنو اے عالیجاہ بزرگو ہمارے لئے اللہ جلشانہ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی راہ میں یہ مشکلات درپیش ہیں کہ ایسی تالیفات کے لئے جو لاکھوں آدمیوں میں پھیلانی چاہئے بہت سے سرمایہ کی حاجت ہے اور اب صورت یہ ہے کہ اول تو

ان بڑے بڑے مقاصد کے لئے کچھ بھی سرمایہ کا بندوبست نہیں اور اگر بعض پُرجوش
مردان دین کی ہمت و اعانت سے کوئی کتاب تالیف ہو کر شایع ہو تو بباعث کم توجہی
اور غفلت زمانہ کے وہ کتاب بجز چند نسخوں کے زیادہ فروخت نہیں ہوتے اور اکثر
نسخے اسکے یا تو سال ہا سال صندوقوں میں بند رہتے ہیں ۔ یا للہ مفت تقسیم کئے
جاتے ہیں اور اس طرح اشاعت ضروریات دین میں بہت سا حرج ہو رہا ہے اور گو
خدا تعالیٰ اس جماعت کو دن بدن زیادہ کرتا جاتا ہے مگر ابھی تک ایسے دولتمند ذی ہمت ہمارے ساتھ
کوئی بھی نہیں کہ کوئی حصہ معتدبہ اس خدمت اسلام کا اپنے ذمہ لے لے اور چونکہ یہ
عاجز خدا تعالیٰ سے مامور ہو کر تجدید دین کے لئے آیا ہے اور مجھے اللہ جل شانہ نے
یہ خوشخبری بھی دی ہے کہ وہ بعض امرا اور ملوک کو بھی ہمارے گروہ میں داخل
کریگا اور مجھے اُسنے فرمایا کہ میں تجھے برکت پر برکت دونگا یہاں تک کہ بادشاہ تیرے
کپڑوں سے برکت ڈھونڈھیں گے ۔ سو اسی بنا پر آج مجھے خیال آیا کہ میں ارباب دولت
اور مقدرت کو اپنے کام کی نصرت کے لئے تحریک کروں ۔

اور چونکہ یہ دینی مدد کا کام ایک عظیم الشان کام ہے اور انسان اپنے شکوک و شبہات
اور وساوس سے خالی نہیں ہوتا اور بغیر شناخت وہ صدق بھی پیدا نہیں ہوتا جس سے
ایسی بڑی مددوں کا حوصلہ ہو سکے اسلئے میں تمام امرا کی خدمت میں بطور عام اعلان کے
لکھتا ہوں کہ اگر انکو بغیر آزمائش ایسی مدد میں تامل ہو تو وہ اپنے بعض مقاصد و مہمات
اور مشکلات کو اس غرض سے میری طرف لکھ بھیجیں کہ تا میں اُن مقاصد کے پورے ہونے
کے لئے دعا کروں ۔ مگر اس بات کو تصریح سے لکھ بھیجیں کہ وہ مطلب کے پورا ہونے کے
وقت کہاں تک ہمیں اسلام کی راہ میں مالی مدد دینگے اور کیا انہوں نے اپنے دلوں

میں بحث اور بحثی وعدہ کرلیا ہے کہ ضرور وہ اسقدر مدد دینگے اگر ایسا خط کسی صاحب کی
طرف سے مجھکو پہنچا تو میں اُسکے لئے دُعا کرونگا اور میں یقین رکھتا ہوں کہ بشرطیکہ تقدیر
مبرم نہ ہو ضرور خدا تعالیٰ میری دعا سنیگا اور مجھکو الہام کے ذریعہ سے اطلاع دیگا۔ اسبات
سے نومید مت ہو کہ ہمارے مقاصد بہت پیچیدہ ہیں کیونکہ خدا تعالیٰ ہر چیز پر قادر ہے
بشرطیکہ ارادہ ازلی اُسکے مخالف نہو۔ اور اگر ایسے صاحبوں کی بہت سی درخواستیں آئیں
تو صرف انکو اطلاع دیجائیگی جنکے کشود کار کی نسبت از جانب حضرت عزوجل خوشخبری
ملیگی۔ اور یہ امور منکرین کے لئے نشان بھی ہونگے اور شائد یہ نشان اسقدر ہو جائیں
کہ دریا کی طرح بہنے لگیں۔ بالآخر میں ہر ایک مسلمان کی خدمت میں نصیحتاً لکھتا ہوں کہ
اسلام کے لئے جاگو اسلام سخت فتنہ میں پڑا ہے اسکی مدد کرو کہ اب یہ غریب ہے اور میں
اسی لئے آیا ہوں اور مجھے خدا تعالیٰ نے علم قرآن بخشا ہے اور حقایق معارف اپنی کتاب کے میرے پر کھولے
ہیں اور خوارق مجھے عطا کئے ہیں سو میری طرف آؤ تا اس نعمت سے تم بھی حصہ پاؤ۔ مجھے قسم ہے اُس
ذات کی جس کے ہاتھ میں میری جان ہے کہ میں خدا تعالیٰ کی طرف سے بھیجا گیا ہوں
کیا ضرور نہ تھا کہ ایسی عظیم الفتن صدی کے سر پر جسکی کھلی کھلی آفات ہیں ایک مجدد
کھلے کھلے دعوی کے ساتھ آتا سو عنقریب میرے کاموں کے ساتھ تم مجھے شناخت
کروگے ہر ایک جو خدا تعالیٰ کی طرف سے آیا اُسوقت کے علماء کی ناسمجھی اسکی سدّراہ
ہوئی آخر جب وہ پہچانا گیا تو اپنے کاموں سے پہچانا گیا کہ تلخ درخت شیریں پھل
نہیں لا سکتا اور خدا غیر کو وہ برکتیں نہیں دیتا جو خاصوں کو دیجاتی ہیں۔ اے
لوگو اسلام نہایت ضعیف ہو گیا ہے اور اعداء دین کا چاروں طرف سے محاصرہ
ہے اور تین ہزار سے زیادہ مجموعہ اعتراضات کا ہو گیا ہے ایسے وقت میں ہمدردی

چاہیئے کہ خط نہایت احتیاط سے بذریعہ رجسٹری سربمہر آوے اور اُس راز کو قبل از وقت فاش نہ کیا جاوے اور اس جگہ بھی پوری امانت کے ساتھ وہ راز مخفی رکھا جائیگا اور اگر بجائے خط کوئی معتبر وکیل میرے پاس آوے تو بہتر ہے اور یہ زیادہ موثر ہوگا۔ منہ

سے اپنا ایمان دکھاؤ اور مردان خدا میں جگہ پاؤ والسلام علی من اتبع الہدیٰ

بیکسی شد دین احمدؐ ہیچ خویش و یار نیست
ہر کسی در کار خود با دین احمد کار نیست

ہر طرف سیلِ ضلالت صد ہزاران تن ربود
حیف بر چشمے کہ اکنون نیز ہم ہشیار نیست

این خداوندانِ نعمت این چنین غفلت چراست
بیخود از خوابہا خود و بختِ دین بیدار نیست

اے مسلمانان خدارا یک نظر بر حالِ دین
آنچہ می بینم بلاہا حاجتِ اظہار نیست

آتش افتاد است در رختش بخیزید ای یلان
دیدنش از دور کارِ مردم و بیدار نیست

ہر زمان از بہرِ دین در خونِ دل من می تپم
محرم این دردِ ما جز عالم اسرار نیست

آنچہ بر ما می رود از غم کہ داند جز خدا
زہر می نوشیم لیکن زہرۂ گفتار نیست

ہر کسی غمخواری اہل و اقارب می کند
ای دریغ این بیکسی را ہیچ کس غمخوار نیست

خونِ دین بینم روان چون کشتگانِ کربلا
اے عجب این مردمان را مہرِ آن دلدار نیست

حیرتم آید چو بینم بذل شان در کار نفس
کاین ہمہ جود و سخاوت در رہِ دلدار نیست

اے کہ داری مقدرت ہم عزم تائیداتِ دین
لطف کن ما را نظر با اندک و بسیار نیست

بین کہ چون در خاک می غلطد ز جورِ ناکسان
آنکہ مثلِ او بزیرِ گنبدِ دوار نیست

اندرین وقتِ مصیبت چارۂ ما بیکسان
جز دعاءِ بامداد و گریۂ اسحار نیست

اے خدا ہرگز مکن شاد آن دلِ تاریک را
آنکہ او را فکرِ دینِ احمدِؐ مختار نیست

اے برادر پنج روزہ ایامِ عشرت با بود
وما عیش و بہارِ گلشن و گلزار نیست

راقم

مرزا غلام احمد از قادیان ضلع گورداسپورہ پنجاب

## آئینہ کمالات اسلام شائقین کے لئے اطلاع

اس وقت ایک کتاب آئینہ کمالات اسلام نام جسے تالیف کی ہے جس میں بڑی تحقیق و تدقیق سے اسلام اور قرآن کریم کی خوبیوں اور کمالات کا بیان ہے اور علاوہ اسکے مخالفین مذاہب کے عقائد باطلہ کا رد ہے اور نیچریہ کے خیالات باطلہ کا بھی اچھی طرح استیصال کیا گیا ہے ضخامت اس کی ساڑھے چھ سو صفحہ ہے قیمت دو روپیہ ہے محصول علاوہ ہے اور ماسوا اسکے مفصلہ ذیل کتابیں بھی موجود ہیں —

فتح اسلام — توضیح مرام — ازالہ اوہام محصول علاوہ ہے اور فتح اسلام — اور توضیح مرام کی قیمت آٹھ آٹھ آنہ تھی اب اسکے چار چار آنہ کم کر دیئے ہیں —

المشتہر مرزا غلام احمد قادیان ضلع گورداسپورہ پنجاب

مطبوعہ ریاض ہند قادیان

بسم اللہ الرحمن الرحیم

اللھم صل علی محمد و آل محمد افضل الرسل و خاتم النبیین

# اشتہار

کتاب براہین احمدیہ جس کو خدا تعالیٰ کی طرف سے مؤلف نے ملہم و مامور ہو کر بغرض اصلاح و تجدید دین تالیف کیا ہے جس کے ساتھ دس ہزار روپیہ کا اشتہار ہے جس کا خلاصہ مطلب یہ ہے کہ دنیا میں منجانب اللہ و سچا مذہب جس کے ذریعہ سے انسان خدا تعالیٰ کو ہر یک عیب اور نقص سے منزہ سمجھ کر اسکی تمام پاک اور کامل صفتوں پر دلی یقین سے ایمان لاتا ہے وہ فقط **اسلام** ہے جس میں سچائی کی برکتیں آفتاب کی طرح چمک رہی ہیں اور صداقت کی روشنی دن کی طرح ظاہر ہو رہی ہے اور دوسرے تمام مذہب ایسے بدیہی البطلان ہیں کہ نہ عقلی تحقیقات سے انکے اصول صحیح اور درست ثابت ہوتے ہیں اور نہ ان پر چلنے سے ایک ذرہ روحانی برکت و قبولیت الٰہی مل سکتی ہے بلکہ انکی پابندی سے انسان نہایت درجہ کا کوردل اور سیہ دل ہو جاتا ہے جسکی شقاوت پر اسی جہان میں نشانیاں پیدا ہو جاتی ہیں

اس کتاب میں دین اسلام کی سچائی کو دو طرح پر ثابت کیا گیا ہے۔ (۱) **اول** تین سو مضبوط اور قوی دلائل عقلیہ سے جنکی شان و شوکت و قدر و منزلت اس سے ظاہر ہے کہ اگر کوئی مخالف اسلام ان دلائل کو توڑ دے تو اسکو دس ہزار روپیہ دینے کا اشتہار دیا ہوا ہے اگر کوئی چاہے تو اپنی تسلی کیلئے عدالت میں رجسٹری بھی کرا لے (۲) **دوم** ان آسمانی نشانوں سے کہ جو سچے دین کی کامل سچائی ثابت ہونے کے لئے از بس ضروری ہیں۔ اس امر دوم میں مؤلف نے اس غرض سے کہ سچائی دین اسلام کی آفتاب کی طرح روشن ہو جائے تین قسم کے نشان ثابت کرکے دکھلائے ہیں۔ اول وہ نشان کہ جو **آنحضرت** صلے اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں مخالفین نے خود حضرت ممدوح کے ہاتھ سے اور آنجناب کی دعا اور توجہ اور برکت سے ظاہر ہوتے دیکھے جنکو مؤلف یعنی اس خاکسار نے تاریخی طور پر ایک اعلیٰ درجہ کے ثبوت سے محققانہ طور پر ثابت کرکے درج کتاب کیا ہے۔ دوم وہ نشان کہ جو خود قرآن شریف کی ذات بابرکات میں دائمی اور ابدی اور بے مثل طور پر پائے جاتے ہیں جنکو راقم نے بیان شافی اور کافی سے ہر یک عام و خاص پر کھول دیا ہے اور کسی نوع کا عذر کسی کیلئے باقی نہیں رہنے دیا۔ سوم وہ نشان کہ جو کتاب اللہ کی پیروی اور متابعت رسول برحق سے کسی شخص تابع کو بطور وراثت ملتے ہیں جنکے اثبات میں اس بندہ درگاہ نے بفضل خداوند حضرت قادر مطلق یہ بدیہی ثبوت دکھلایا ہے کہ بہت سے سچے الہامات اور خوارق اور کرامات اور اخبار غیبیہ اور اسرار لدنیہ اور کشوف صادقہ اور دعائیں قبول شدہ کہ جو خود اس خادم دین سے صادر ہوئی ہیں اور جنکی صداقت پر بہت سے مخالفین مذہب (آریہ وغیرہ) بشہادت رویت گواہ ہیں کتاب موصوف میں درج کئے ہیں اور مصنف کو اس بات کا بھی علم دیا گیا ہے کہ وہ **مجدد وقت** ہے اور روحانی طور پر اسکے کمالات **مسیح بن مریم** کے کمالات سے مشابہ ہیں اور ایک کو دوسرے سے بشدت مناسبت و مشابہت ہے اور اسکو خواص انبیاء و رسل کے نمونہ پر محض بہ برکت متابعت حضرت خیر البشر و افضل الرسل صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ان بہتوں پر اکابر اولیا سے فضیلت دی گئی ہے کہ جو اس سے پہلے گذر چکے ہیں اور اسکے قدم پر چلنا موجب نجات و سعادت و برکت اور اسکے برخلاف چلنا موجب بُعد و حرمان ہے یہ سب ثبوت کتاب **براہین احمدیہ** کے پڑھنے سے کہ جو منجملہ تین سو جزو کے قریب ۳۷ جزو کی چھپ چکی ہے ظاہر ہوتے ہیں اور طالب حق کیلئے خود مصنف پوری پوری تسلی و تشفی کرنے کو ہر وقت مستعد اور حاضر ہے۔ وذالک فضل اللہ یؤتیہ من یشاء ولا فخر والسلام علی من اتبع الہدیٰ۔ اور اگر اس **اشتہار** کے بعد بھی کوئی شخص سچا طالب بنکر اپنی عقدہ کشائی نہ چاہے اور دلی صدق سے حاضر نہ ہو تو ہماری طرف سے اس پر اتمام حجت ہے جسکا عند اللہ اسکو روبرو جواب دینا پڑیگا۔ بالآخر اس اشتہار کو اس دعا پر ختم کیا جاتا ہے کہ **اے** خداوند کریم تمام قوموں کے مستعد دلوں کو ہدایت بخش کہ تا تیرے رسول مقبول افضل الرسل **محمد مصطفیٰ** صلی اللہ علیہ وسلم اور تیرے کامل و مقدس کلام **قرآن شریف** پر ایمان لاویں اور اسکے حکموں پر چلیں تا ان تمام برکتوں اور سعادتوں اور حقیقی خوشحالیوں سے متمتع ہو جاویں کہ جو سچے مسلمان کو دونوں جہانوں میں ملتی ہیں اور اس جاودانی نجات اور حیات سے بہرہ ور ہوں کہ جو نہ صرف عقبیٰ میں حاصل ہو سکتی ہے بلکہ سچے راستباز اسی دنیا میں اسکو پاتے ہیں بالخصوص قوم **انگریز** جنہوں نے ابھی تک اس آفتاب صداقت سے کچھ روشنی حاصل نہیں کی اور جسکی شائستہ اور مہذب اور بارحم **گورنمنٹ** نے ہمکو اپنے احسانات اور دوستانہ معاملات سے ممنون کرکے اس بات کیلئے دلی جوش بخشا ہے کہ ہم انکی دنیا و دین کیلئے دلی جوش سے بہبودی و سلامتی چاہیں تا انکے گورے و سپید منہ جس طرح دنیا میں خوبصورت ہیں آخرت میں بھی نورانی و منور ہوں۔ فنسئل اللہ تعالیٰ خیرہم فی الدنیا والآخرۃ اللہم اہدہم وایدہم بروح منک واجعل لہم حظا کثیرا فی دینک واجذبہم بحولک وقوتک لیؤمنوا بکتابک ورسولک ویدخلوا فی دین اللہ افواجا۔ آمین ثم آمین والحمد للہ رب العالمین

المشتہر

خاکسار مرزا **غلام احمد** از قادیان ضلع گورداسپورہ ملک پنجاب

(بیس ہزار اشتہار چھاپے گئے)

مطبع ریاض ہند امرتسر پنجاب

## TRANSLATION OF THE VERNACULAR NOTICE ON REVERSE.

*Being inspired and commanded by God, I have undertaken the compilation of a Book named "Burahin-i-Ahmadia," with the object of reforming and reviewing the religion, and have offered a reward of Rs. 10,000 to any one who would prove the arguments brought forward therein to be false. My object in this Book is to shew that the only true and the only revealed religion by means of which one might know God to be free from blemish, and obtain a strong conviction as to the perfection of His attributes is the religion of Islam, in which the blessings of truth shine forth like the sun, and the impress of veracity is as vividly bright as the day-light. All other religions are so palpably and manifestly false that neither their principles can stand the test of reasoning nor their followers experience the least spiritual edification. On the contrary those religions so obscure the mind and divest it of discernment that signs of future misery among the followers become apparent even in this world.*

That the Muhammadan religion is the only true religion, has been shown in this book in two ways: (1st), By means of 300 very strong and sound arguments based on mental reasoning (their cogency and sublimity being inferred from the fact that a reward of Rs. 10,000 has been offered by me to any one refuting them, and from my further readiness to have this offer registered for the satisfaction of any one who might ask for it): (2), From those Divine signs which are essential for the complete and satisfactory proof of a true religion. With a view to establish that Muhammadan religion is the only true religion in the world, I have adduced under this latter head 3 kinds of evidences: (1), The miracles performed by the Prophet during his lifetime, either by deeds or words which were witnessed by people of other persuasions and are inserted in this book in a chronological order (based on the best kind of evidences): (2), The marks which are inseparably adherent in the Alquran itself, and are perpetual and everlasting, the nature of which has been fully expounded for facility of comprehension: (3), The signs which by way of inheritances devolve on any believer in the Book of God and the follower of the true Prophet. As an illustration of this, I, the humble creature of God, by His help have clearly evinced myself to be possessed of such virtues by the achieving of many unusual and supernatural deeds, by foretelling future events and secrets, and by obtaining from God the objects of my prayers to all of which many persons of different persuasions like the Aryas, &c., have been eye-witnesses (A full description of these will be found in the said book).

I am also inspired that I am the Reformer of my time, and that as regards spiritual excellence, my virtures bear a very close similarity and strict analogy to those of Jesus Christ, and in the same way as the distinguished chief of prophets were assigned a higher rank than that of other prophets, I also by virtue of being a follower of the August Person (the benefactor of mankind, the best of the messengers of God) am favored with a higher rank than that assigned to many of the Saints and Holy Personages preceding me. To follow my footsteps will be a blessing and the means of salvation, whereas any antogonism to me will result in estrangement and disappointment. All these evidences will be found by perusal of the book which will consist of nearly 4800 pages of which about 592 pages have been published. I am always ready to satisfy and convince any seeker of truth. "*All this is a Grace of God, He gives it to whomsoever He likes, and there is no bragging in this.*" "Peace be to all the followers of righteousness!"

If after the publication of this notice any one does not take the trouble of becoming an earnest enquirer after the truth and does not come forward with an unbiassed mind to seek it, then my challenging (discussion) with him ends here, and he shall be answerable to God.

Now I conclude this notice with the following prayer: *Oh Gracious God guide the pliable hearts of all the nations, so that they may have faith on thy chosen Prophet (Muhammad) and on thy holy Alquran, and that they may follow the commandments contained therein, so that they may thus be benefited by the peace and the true happiness which are specially enjoyed by the true Muslims in both the worlds, and may obtain absolution and eternal life which is not only procurable in the next world, but is also enjoyed by the truthful and honest people even in this world. Especially the English nation who have not as yet availed themselves of the sunshine of truth, and whose civilized, prudent and merciful empire has, by obliging us by numerous acts of kindness and friendly treatments, exceedingly encouraged us to try our utmost for their welfare, so that their fair faces may shine with heavenly effulgence in the next world. We beseech God for their well being in this world and the next. Oh God guide them and help them with thy grace, and instil in their minds the love for thy religion, and attract them with thy power, so that they may have faith on thy Book and Prophet, and embrace thy religion in groups, Amen! Amen!*

"Praise be to God the supporter of creation!"

(Sd.) MIRZA GULAM AHMAD,

*Chief of Kadian, District Gurdaspur, Panjab, India.*

Ripon Press, Lahore, Punjab.

اگر پیشگوئی فی الواقعہ ایک عظیم الشان ہیبت کے ساتھہ ظہور پذیر ہو تو وہ خود دلوں کو اپنی
طرف کھینچ لیتی ہے اور یہ سارے خیالات اور یہ تمام نکتہ چینیاں جو پیش از وقت دلوں
میں پیدا ہوتی ہیں ایسی معدوم ہو جاتی ہیں کہ منصف مزاج اہل الرائے ایک انفعال کے
ساتھہ اپنی رایوں سے رجوع کرتے ہیں۔ ماسوا اسکے یہ عاجز بھی تو قانون قدرت کے تحت
میں ہے اگر میری طرف سے بنیاد اس پیشگوئی کی صرف اسی قدر ہے کہ میننے صرف یاوہ گوئی
کے طور پر چند احتمالی بیماریوں کو ذہن میں رکھہ کر اور اٹکل سے کام لیکر یہ پیشگوئی شائع
کی ہے تو جس شخص کی نسبت یہ پیشگوئی ہے وہ بھی تو ایسا کر سکتا ہے کہ انھیں اٹکلوں کی
بنیاد پر میری نسبت کوئی پیشگوئی کردے بلکہ میں راضی ہوں کہ بجائے چھہ برس کے جو میں نے
اسکے حق میں میعاد مقرر کی ہے وہ میرے لئے دس برس لکھدے لیکھرام کی عمر اس وقت
شائد زیادہ سے زیادہ تیس برس کی ہوگی اور وہ ایک جوان قوی ہیکل عمدہ صحت کا آدمی
ہے اور اس عاجز کی عمر اسوقت پچاس برس سے کچھہ زیادہ ہے اور ضعیف اور دائم المرض
اور طرح طرح کے عوارض میں مبتلا ہے پھر باوجود اسکے مقابلہ میں خود معلوم ہو جائیگا کہ کونسی بات
انسان کی طرف سے ہے اور کونسی بات خدا تعالی کی طرف سے۔ اور معترض کا یہ کہنا کہ ایسی پیشگوئیوں
کا اب زمانہ نہیں ہے ایک معمولی فقرہ ہے جو اکثر لوگ مونہہ سے بولدیا کرتے ہیں میری دانست
میں تو مضبوط اور کامل صداقتوں کے قبول کرنیکے لئے یہ ایک ایسا زمانہ ہے کہ شائد اسکی نظیر
پہلے زمانوں میں کوئی بھی مل نہ سکے۔ ہاں اس زمانہ میں کوئی فریب اور مکر مخفی نہیں رہ سکتا
مگر یہ تو راستبازوں کے لئے اور بھی خوشی کا مقام ہے کیونکہ جو شخص فریب اور سچ میں فرق کرنا
جانتا ہے وہی سچائی کی دل سے عزت کرتا ہے اور بخوشی اور دوڑ کر سچائی کو قبول کر لیتا ہے
اور سچائی میں کچھہ ایسی کشش ہوتی ہے کہ وہ آپ قبول کرا لیتی ہے ظاہر ہے کہ زمانہ صدہا

ایسی نئی باتوں کو قبول کرتا جاتا ہے جو لوگوں کے باپ دادوں نے قبول نہیں کی تھیں اگر زمانہ
صداقتوں کا پیاسا نہیں تو پھر کیوں ایک عظیم الشان انقلاب اُسمیں شروع ہے زمانہ بیشک
حقیقی صداقتوں کا دوست ہے نہ دشمن اور یہ کہنا کہ زمانہ عقلمند ہے اور سیدھے سادے لوگوں کا
وقت گذر گیا ہے یہ دوسرے لفظوں میں زمانہ کی مذمت ہے گویا یہ زمانہ ایک ایسا بدزمانہ ہے کہ
سچائی کو واقعی طور پر سچائی پاکر پھر اُسکو قبول نہیں کرتا لیکن میں ہرگز قبول نہیں کرونگا کہ
فی الواقع ایسا ہی ہے کیونکہ میں دیکھتا ہوں کہ زیادہ تر میری طرف رجوع کرنیوالے اور مجھ سے فائدہ
اٹھانیوالے وہی لوگ ہیں جو نو تعلیم یافتہ ہیں جو بعض اُن میں سے بی اے اور ایم اے تک پہنچے ہوئے
ہیں اور میں یہ بھی دیکھتا ہوں کہ یہ نو تعلیم یافتہ لوگوں کا گروہ صداقتوں کو بڑی شوق سے قبول کرتا جاتا
ہے اور صرف اسیقدر نہیں بلکہ ایک نو مسلم اور تعلیم یافتہ یورپین انگریزوں کا گروہ جنکی سکونت امریکہ
کے احاطہ میں ہے ہماری جماعت میں شامل اور تمام صداقتوں پر یقین رکھتے ہیں۔ اب میں خیال کرتا
ہوں کہ میں نے وہ تمام باتیں لکھدی ہیں جو ایک خدا ترس آدمی کے سمجھنے کے لئے کافی ہیں آریوں کا
اختیار ہے کہ میرے اِس مضمون پر بھی اپنی طرف سے جسطرح چاہیں حاشیے چڑھا دیں مجھے اِس بات پر کچھ
بھی نظر نہیں کیونکہ میں جانتا ہوں کہ اسوقت اس پیشگوئی کی تعریف کرنا یا مذمت کرنا دونوں
برابر ہیں اگر یہ خدا تعالیٰ کی طرف سے ہے اور میں خوب جانتا ہوں کہ اُسی کی طرف سے ہے تو ضرور
ہیبت ناک نشان کے ساتھ اسکا وقوعہ ہوگا اور دلوں کو ہلا دیگا اور اگر اُسکی طرف سے نہیں تو پھر میری
ذلت ظاہر ہوگی اور اگر میں اسوقت رکیک تاویلیں کرونگا تو یہ اور بھی ذلت کا موجب ہوگا وہ ہستی
قدیم اور وہ پاک و قدوس جو تمام اختیارات اپنے ہاتھ میں رکھتا ہے وہ کاذب کو کبھی عزت نہیں دیتا
یہ بالکل غلط بات ہے کہ لیکھرام سے مجھ کو کوئی ذاتی عداوت ہے مجھ کو ذاتی طور پر کسی سے بھی عداوت
نہیں بلکہ اس شخص نے سچائی سے دشمنی کی اور ایک ایسے **کامل** اور مقدس کو جو تمام سچائیوں کا...

لیکھرام پشاوری کی نسبت ایک اور خبر۔ آج جو ۲ اپریل ۱۸۹۳ء مطابق ۱۴ ماہ رمضان ۱۳۱۰ھ ہے صبح کے وقت تھوڑی سی غنودگی کی حالت میں مَیں نے دیکھا کہ میں ایک وسیع مکان میں بیٹھا ہوا ہوں اور چند دوست بھی میرے پاس موجود ہیں اتنے میں ایک شخص قوی ہیکل مہیب شکل گویا اُسکے چہرہ پر سے خون ٹپکتا ہے میرے سامنے آکر کھڑا ہو گیا میں نے نظر اٹھا کر دیکھا تو مجھے معلوم ہوا کہ وہ ایک نئی خلقت اور شمائل کا شخص ہے گویا انسان نہیں ملائک شداد غلاظ میں سے ہے اور اُسکی ہیبت دلوں پر طاری تھی اور میں اُسکو دیکھتا ہی تھا کہ اُسنے مجھ سے پوچھا کہ لیکھرام کہاں ہے اور ایک اور شخص کا نام لیا کہ وہ کہاں ہے تب میں نے اُسوقت سمجھا کہ یہ شخص لیکھرام اور اُس دوسرے شخص کی سزا دہی کے لئے مامور کیا گیا ہے مگر مجھے معلوم نہیں رہا کہ وہ دوسرا شخص کون ہے ہاں یہ یقینی طور پر یاد رہا ہے کہ وہ دوسرا شخص اُنہیں چند آدمیوں سے تھا جن کی نسبت میں اشتہار دے چکا ہوں اور یہ یکشنبہ کا دن اور ۴ بجے صبح کا وقت تھا فالحمد للہ علیٰ ذالک۔

الحمد للہ والمنۃ

کہ رسالہ شافیہ کافیہ جو مخالفوں پر حجت اللہ اور موافقوں کیلئے موجب زیادت ایمان و عرفان ہے

موسوم بہ

# نشان آسمانی

جسکا دوسرا نام

# شہادۃ الملہمین

آسمان بارد نشان الوقت میگوید زمین * این دو شاہد از پئے من نعرہ زن چون بیقرار

از تالیفات امام ہمام مہدی و مسیح موعود مجدد وقت حضرت میرزا غلام احمد صاحب قادیانی


بماہ جنوری ۱۸۹۶ء مطبع ضیاء الاسلام قادیان دارالامان میں چھپا

بار دوم

قیمت فی جلد ۳/ تعداد ۷۰۰

بسم اللہ الرحمن الرحیم

قدرت کردگار مے بینم
حالت روزگار مے بینم

از نجوم این سخن نمے گویم
بلکہ از کردگار مے بینم

در خراسان و مصر و شام و عراق
فتنۂ و کارزار مے بینم

ہمہ را حال مے شود دیگر
گر یکے در ہزار مے بینم

قصۂ بس غریب مے شنوم
غصۂ در دیار مے بینم

غارت و قتل لشکر بسیار
از یمین و یسار مے بینم

بس فرومایگان بے حاصل
عالم و خوندکار مے بینم

مذہب دین ضعیف می یابم
مبدع افتخار مے بینم

دوستان عزیز ہر قومے
گشتہ غمخوار و خوار مے بینم

منصب و عزل دیگچی عمال
ہر یکے را دو بار مے بینم

ترک و تاجیک را بہم دیگر
خصمی و گیر و دار مے بینم

مکر و تزویر و حیلہ در ہر جا
از صغار و کبار مے بینم

بقعۂ خیر سخت گشت خراب
جائے جمع شرار مے بینم

اندکے امن گر بود امروز
در حد کوہسار مے بینم

گرچہ مے بینم این ہمہ غم نیست
شادئ غمگسار مے بینم

بعد امسال و چند سال دگر
عالمے چون نگار مے بینم

بادشاہ مشام دانائے
سرور باوقار مے بینم

حکم امسال صورتے دگر است
نہ چو پیدار و پار مے بینم

غین و ری سال چون گذشت از سال
بوالعجب کار و بار مے بینم

گرد در آئینۂ ضمیر جہان
گرد و زنگ و غبار مے بینم

ظلمتِ ظلم ظالمانِ دیار ‏— بے حد و بے شمار مے بینم

جنگ و آشوب و فتنہ و بیداد ‏— درمیان و کنار مے بینم

بندہ را خواجہ وش ہمے یابم ‏— خواجہ را بندہ وار مے بینم

ہر کہ ادبار پار بود امسال ‏— خاطرش زیر بار مے بینم

سکۂ نو زنند بر رخ زر ‏— درہمش کم عیار مے بینم

ہر یک از حاکمان ہفت اقلیم ‏— دیگرے را دو چار مے بینم

ماہ را روسیاہ مے نگرم ‏— مہر را دل نگار مے بینم

تاجر از دزد دست بے ہمراہ ‏— ماندہ در رہگذار مے بینم

حال ہندو خراب مے یابم ‏— جور ترک تتار مے بینم

بعض اشجار بوستان جہان ‏— بے بہار و ثمار مے بینم

ہمدلی و قناعت و کنجے ‏— حالیا اختیار مے بینم

غم مخور زانکہ من درین تشویش ‏— خرمی وصل یار مے بینم

چون زمستان بی چمن بگذشت ‏— شمسِ خوش بہار مے بینم

دور او چون شود تمام بکام ‏— پسرش یادگار مے بینم

بندگانِ جناب حضرت او ‏— سربسر تاجدار مے بینم

بادشاہِ تمام ہفت اقلیم ‏— شاہ عالی تبار مے بینم

صورت و سیرتش چو پیغمبر ‏— علم و علمش شعار مے بینم

ید بیضا کہ با او تابندہ ‏— باز با ذو الفقار مے بینم

گلشنِ شرع را ہمے بوئیم ‏— گل دین را ببار مے بینم

تا چہل سال اے برادر من ‏— دورِ آن شہسوار مے بینم

عاصیان از امام معصوم ‏— منفعل و شرمسار مے بینم

غازئی دستدار دشمن کش ‏— ہمدم و یار غار مے بینم

زینت شرع و رونق اسلام ‏— محکم و استوار مے بینم

| | |
|---|---|
| گنج کسری و نقد اسکندر | ہمہ بر روے کار مے بینم |
| بعد ازان خود امام خواہد بود | بس جہان را مدار مے بینم |
| اح م د دال مے خوانم | نام آن نامدار مے بینم |
| دین و دنیا ازو شود معمور | خلق زو بختیار مے بینم |
| مہدی وقت و عیسی دوران | ہر دو را شہسوار مے بینم |
| این جہان را چو مصر مے نگرم | عدل او را حصار مے بینم |
| ہفت باشد وزیر سلطانم | ہمہ را کامگار مے بینم |
| برکف دست ساقی وحدت | بادۂ خوشگوار مے بینم |
| تیغ آہن دلان زنگ زدہ | کند و بے اعتبار مے بینم |
| گرگ با میش شیر با آہو | در چرا با قرار مے بینم |
| ترک عیار ست مے نگرم | خصم او در خمار مے بینم |

نعمت اللہ نشستہ بر کنجے
از ہمہ بر کنار مے بینم

اسجگہ منشی محمد جعفر صاحب اسبات پر زور دیتے ہین کہ شعر یعنی ترک عیار گیا اس عاجز کی تکذیب کی نسبت پیشگوئی ہے لیکن ایک عقلمند جو انصاف اور تدبر سے کچھہ حصہ رکھتا ہو وہ سمجھہ سکتا ہے کہ یہ شعر اس قصیدہ کے مضامین کا ایک آخری مضمون ہے اور قصیدہ کی ترتیب سے بداہت معلوم ہوتا ہے کہ اول مسیح موعود کا ظہور ہو اور پھر اسکے بعد کوئی ایسا واقعہ پیش آوے جو ترک عیار ست نظر آوے اور اسکا دشمن بھی خمار مین دکھلائے دے اور ظاہر ہے کہ اس زمانہ مین بجز اس عاجز کے کسی نے مسیح موعود ہونیکا دعوی نہین کیا تا اسکے دعوی کے بعد ایک ناقص الفہم اس عاجز کو ترک قرار دے پس اس شعر کے صحیح معنی یہ ہین کہ اس مسیح کے ظہور کے بعد ترکی سلطنت کچھہ سست ہو جائیگی اور سلطنت کا مخالف بھی یعنی روس فتح یابی کا کچھہ پہل نہین دیکھے گا اور آخر کار فتح کا سر رہا تا رہیگا اور خمار رہجائیگا اور نیز یہ شعر یعنی مہدی وقت و عیسی دوران صاف دلالت کرتا ہے کہ وہی مہدی موعود مسیح موعود بھی ہوگا حالانکہ سید احمد صاحب نے کبھی یہ دعوی نہین کیا کہ مین مسیح موعود بھی ہون۔ اور حدیثون کی رو سے بھی ثابت ہوتا ہے کہ مہدی کے ظہور کے وقت ترکی سلطنت کچھہ ضعیف ہو جائیگی اور سب

مصداق ہو سکتے ہین اور یہ بھی یاد رہے کہ مصرعہ ترک عیار مین لفظ عیار کا محل ذم مین نہین ہے بلکہ بلحاظ فارسیونکے استعمال یہ محل مدح مین آتا ہے۔ حافظ فرماتے ہین۔ خیال زلف تو پختن نہ کار خامان ست۔ کہ زیر سلسلہ رفتن طریق عیاری ست۔ منہ۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ وَسَلَامٌ عَلٰی عِبَادِہِ الَّذِیْنَ اصْطَفٰی

امابعد واضح ہو کہ اِن چند اوراق مین اُن بعض ولیا اور مجاذیب کی شہادتین درج ہین جنہون نے ایک زمانہ دراز اس عاجز سے پہلے اس عاجز کی نسبت خبر دی ہے منجملہ اُنکے ایک مجذوب گلاب شاہ نام کی پیشگوئی ہے جو ہمارے اِس زمانہ سے تیس ۳۰ یا اکتیس برس پہلے اس عالم گذران سے گذر چکا ہے اور اگرچہ یہہ پیشگوئی ازالہ اوہام کے صفحہ ۷۰۵ مین مجمل طور پر شایع ہو چکی ہے لیکن ابکی دفعہ صاحب بیان کنندہ نے تمام جزئیات کو خوب یاد کرکے بہ تفصیل تمام اُس پیشگوئی کو بیان کیا ہے اور چاہا ہے کہ الگ طور پر وہ پیشگوئی ایک اشتہار مین شایع کر دیجائے۔

بیان کنندہ یعنی میان کریم بخش جسقدر اس پیشگوئی کو نہایت یقین اور ایمانی جوش کے ساتھ بیان کرتا ہے اسکو اگر کوئی طالب حق متوجہ ہوکر سُنے تو ممکن نہین کہ اسکا ایک کامل اور عجیب اثر اُسکے دل پر پیدا نہ ہو۔ مینے میان کریم بخش کو اب ماہ مئی ۱۸۹۳ء مین دوبارہ لدھیانہ مین بلا کر اِس پیشگوئی کی اُس سے مکرر تفتیش کی اور کئی مجلسون مین اسکو قسم دیکر پوچھا گیا کہ اسیقدر بیان کرے جو یقینی طور پر راست راست بات ہو اور خوب یاد ہو وہی بات بیان کرے ایک ذرہ مشتبہ بات بیان نہ کرے اور یہہ بھی کہا گیا کہ اگر ایک سرِ مو کوئی خلاف واقعہ بات یا کوئی مشتبہ امر بیان کریگا جو ٹھیک ٹھیک یاد نہین رہا تو خدا تعالی کے سامنے اُسکا جواب دینا پڑیگا۔ بلکہ سچائی کے امتحان کی غرض سے نہایت سختی سے اُس پیر مرد کو کہا گیا کہ آپ اب اس بات کو خوب سوچ لین اور سمجھ لین کہ اگر آپکے بیان مین ایک لفظ بھی خلاف واقعہ ہوگا

تو اسکا بوجھ آپکی گردن پر ہوگا اور حشر کے دنمین وہ طوق لعنت گردن مین پڑیگا جو مفتریون کی گردنمین پڑا کرتا ہے۔ پھر بار بار کہا گیا کہ ای میان کریم بخش آپ پیر مرد آدمی ہین اور جیسا کہ سنا جاتا ہے تقوی اور صوم وصلوۃ کی پابندی سے آپکا زمانہ گذرا ہے اب اس بات کو یاد رکھو کہ اگر یہہ پیشگوئی میان گلاب شاہ کی جو اس عاجز کی نسبت آپ بیان کرتے ہین ایک مشتبہ امر ہے یا خلاف واقعہ ہے تو اسکے بیان کرنیسے تمام اعمال خیر سابقہ تمہاری ضایع اور برباد ہو جائینگے اور ناراض نہ ہونا یقیناً سمجھو کہ اس افترا کی سزا مین تم جہنم مین ڈالے جاؤگے۔ اگر یقینی طور پر یہ امر واقعی نہین تو میرے لئے اپنے ایمانکو ضایع مت کرو مین نہ اس جہان مین تمہارے کام آسکتا ہون نہ اُس جہان مین۔ جو مجرم بنکر خدا تعالی کے سامنے جائیگا اسکے لئے وہ جہنم ہے جسمین وہ نہ مریگا اور نہ زندہ رہیگا۔ بدبخت ہے وہ انسان جو افترا کرکے اپنے مالک کو ناراض کرے اور سخت بدنصیب ہے وہ شخص کہ ایک مجرمانہ کام کرکے ساری عمر کی نیکیان برباد کر دیوے اور یاد رکھو کہ اگر کوئی میرے لئے کسی قسم کا خدا تعالی پر افترا کریگا اور کوئی خواب یا کوئی الہام یا کشف میری خوش کرنیکے لئے مشہور کر دیگا تو مین اسکو کتون سے بدتر اور سورونسے ناپاک تر سمجھتا ہون اور دونون جہانون مین اس سے بیزار ہون کیونکہ اسنے ایک ذلیل خلق کیلئے اپنے عزیز مولی کو جھوٹھ بولکر ناراض کر دیا۔ اگر ہم بیباک اور کذاب ہو جائین اور خدا تعالی کے سامنے افتراؤنسے نہ ڈرین تو ہمارا درجہ ہم سے کتے اور سور اچھے ہین۔ سو اگر گناہ کیا ہے تو توبہ کرو تا ہلاک نہ ہو جاؤ اور یقیناً سمجھو کہ خدا تعالی مفتری کو بے سزا نہین چھوڑیگا اور اس عاجز کا کاروبار کسی انسان کی شہادت پر موقوف نہین۔ جسنے مجھے بھیجا ہے وہ میرے ساتھ ہے اور مین اسکے ساتھ ہون میرے لئے وہی پناہ کافی ہے یقیناً وہ اپنے بندہ کو ضایع نہین کریگا۔ اور اپنے فرستادہ کو برباد نہین کر دیگا۔ یہ وہ تمام باتین ہین جو کئی دفعہ کئی مجلسونمین کہی گئین۔ لیکن اُسنے ان سب باتونکو سنکر ایک درد سے بھرے ہوئے دل کے ساتھ ایسا جواب دیا جس سے رونا آتا تھا اور اسکے لفظ لفظ سے معلوم ہوتا تھا کہ وہ خدا کے خوف سے بھر کر نہایت سچائی سے بیان کر رہا ہے اور اسکے بیان کرنیمین جو چشم پر آب ہو کر ایک رقت کیسے

ساتھ تھا ایک ایسی تاثیر تھی جسکے اثر سے بدن پر لرزہ آتا تھا پس اُس روز یقین قطعی سے سمجھا گیا کہ یہہ پیشگوئی اس شخص کے رگ و ریشہ مین اثر کر گئی ہے اور اسکے ایمان کو اس سے اعلی درجہ کا فائدہ پہونچا ہی چنانچہ ہم ذیل مین اسکا وہ اشتہار جو اس ذی السدجل شانہ کی قسم کھا کر ایک پر درد بیان مین لکھا ہے درج کرینگے اسکے پڑھنے سے ناظرین جو با انصاف اور حقیقت شناس ہین سمجھ لینگے کہ کیسی اعلی شانکی وہ شہادت ہی۔

ماسوا اسکے ایک اور پیشگوئی ہے جو ایک مرد باخدا نعمت اللہ نام نے جو ہندوستان مین اپنی ولایت اور اہل کشف ہونیکا شہرہ رکھتا ہے اپنے ایک قصیدہ مین لکھی ہے اور یہہ بزرگ سات سو انچاس برس پہلے ہمارے زمانہ سے گذر چکے ہین اور اسیقدر مدت انکی اس قصیدہ کی تالیف مین بھی گذر گئی ہے جسمین یہہ پیشگوئی درج ہے۔ مولوی محمد اسمعیل صاحب شہید دہلوی جن زمانہ مین اس کوشش مین تھے کہ کسیطرح انکے مرشد سید احمد صاحب مہدی وقت قرار دیئے جائین اُس زمانہ مین انھون نے اس قصیدہ کو حاصل کر کے بہت کچھ سعی کی کہ یہہ پیشگوئی انکے حق مین ٹھہر جائے یہانتک کہ انھون نے اپنی کتاب کے ساتھ بھی اسکو شایع کر دیا لیکن اس پیشگوئی مین وہ پتے اور نشان دیئے گئے تھے کہ کسیطرح سید احمد صاحب اُن علامات کے مصداق نہین ٹھیر سکتے تھے۔ ہان یہہ سچ ہے کہ اس پیشگوئی کے مصداق کا نام احمد لکھا ہے یعنی اُس آنیوالے کا نام احمد ہوگا اور نیز یہہ بھی اشارہ پایا جاتا ہی کہ وہ ملک ہند مین ہوگا اور نیز یہہ بھی لکھا ہے کہ وہ تیرھوین صدی مین ظہور کریگا۔ پس بنظر سرسری خیال گذر سکتا ہے کہ سید احمد صاحب مین یہہ تینون علامتین تھین لیکن ذرہ غور کرنیسے معلوم ہوگا کہ اس پیشگوئیکو سید احمد صاحب موصوف سے کچھہ بھی تعلق نہین کیونکہ اول تو ان اشعار سے صاف پایا جاتا ہی کہ وہ مجدد موعود تیرھوین صدی کے اوائل مین نہین ہوگا بلکہ تیرھوین صدی کے اخیر پر کئی واقعات اور حادثات اور فتن کے ظہور کے بعد ظہور کریگا یعنی چودھوین صدی کے سر پر ہوگا مگر ظاہر ہے کہ سید احمد صاحب نے تیرھوین صدی کے نصف تک بھی زمانہ نہین پایا پھر چودھوین صدی کا مجدد انکو کیونکر ٹھیرایا جاسکے۔

ماسوا اسکے سید موصوف نے یہ دعوی جو انکی نسبت بیان کیا جاتا ہی اپنی زبان سے کہین

نہین کیا اور کوئی بیان اُنکا ایسا پیش نہین ہو سکتا جسمین یہ دعوی موجود ہو اور ان سب باتونسے بڑھکر یہ امر ہے کہ شیخ نعمت اللہ ولی نے اُن اشعار مین اس آنیوالے کی نسبت یہہ بھی لکھا ہے کہ وہ مہدی اور عیسی بھی کہلائیگا حالانکہ صاف ظاہر ہے کہ سید احمد صاحب نے کبھی عیسی ہونیکا دعوی نہین کیا۔ پھر انھین اشعار مین ایک یہہ بھی اشارہ کیا ہو کہ اسکے بعد اسکے رنگ پر آنیوالا اسکا بیٹا ہوگا کہ اسکا یادگار ہوگا اب صاف ظاہر ہے کہ سید احمد صاحب نے ایسے کامل بیٹے کی نسبت کوئی پیشگوئی نہین کی اور نہ کوئی اُنکا ایسا بیٹا ہوا کہ وہ عیسوی رنگ سے رنگین ہو۔ پھر انھین اشعار مین ایک یہ بھی اشارہ ہو کہ وہ مبعوث ہونیکے وقت سے چالیس برس تک عمر پائیگا۔ مگر ظاہر ہے کہ سید احمد صاحب اپنے ظہور کے وقت سے صرف چند سال زندہ رہکر اس دنیا فانی سے انتقال کر گئے لیکن **براہین احمدیہ** کے دیکھنے سے ظاہر ہوگا کہ یہ عاجز تجدید دین کے لئے اپنی عمر کے سن چالیس مین مبعوث ہوا جسکو گیاران برس کے قریب گذر گیا اور باعتبار اُس پیشگوئی کے جو ازالہ اوہام مین درج ہے یعنی یہ کہ ثمانین حولاً او قریبًا من ذالک ایام بعثت چالیس برس ہوتے ہین۔ واللہ اعلم۔

اور سید صاحب کے پھر دوبارہ آنیکی امید رکھنا اُسی قسم کی امید ہی جو حضرت ایلیا اور مسیح کے آنے پر رکھی جاتی ہے اور نہایت سادہ اور بیخبر آدمی اپنے وقتونکو اس امید پر ضایع کر رہے ہین۔ اسکی صرف اسقدر اصلیت معلوم ہوتی ہے کہ قدیم سے خدا تعالی کی یہ سنت جاری ہے کہ بعض اوقات وہ ایک کامل فوت شدہ کے دنیا مین دوبارہ آنیکی نسبت کسی اہل کشف کے ذریعہ سے خبر دیدیتا ہے اور اُس سے مراد صرف یہ بات ہوتی ہے کہ اُس شخص کی طبع اور سیرت پر کوئی شخص پیدا ہوگا چنانچہ بنی اسرائیل کے نبیونمین سے ملاکی نبی نے بھی یہ خبر دی تھی کہ ایلیا نبی جو آسمان پر اُٹھایا گیا ہی پھر دنیا مین آئیگا اور جبتک ایلیا دوبارہ دنیا مین نہ آوے تب تک مسیح نہین آسکتا۔ اس خبر کے ظاہر الفاظ پر یہود ظاہر پرست اسقدر جم گئے کہ انھون نے حضرت مسیح کو اُنکے ظہور کے وقت قبول نکیا اور ہر چند حضرت مسیح نے اُنھین کہا کہ ایلیا سے

مراد یوحنا ذکریا کا بیٹا ہے جو یحیی بھی کہلاتا ہے لیکن انکی نظر تو آسمان پر تھی کہ وہ آسمان سے نازل ہوگا۔ پس اس ظاہر پرستی کی وجہ سے انھون نے دونبیونکا انکار کر دیا یعنی عیسیٰ اور یحیی کا اور کہا کہ یہ سچے نبی نہین ہین اگر یہہ سچے ہوتے تو انسے پہلے جیسا کہ خدا تعالی نے اپنی پاک کتابو نمین خبر دی تھی ایلیا نبی آسمانسے نازل ہوتا۔ سو یہودی لوگ اب تک آسمان کی طرف دیکھ رہے ہین کہ کب ایلیا نبی آسمان سے اترتا ہے اور ان بدنصیبونکو خبر نہین کہ ایلیا نبی تو آسمانسے اتر چکا اور مسیح بھی آچکا افسوس کہ خشک ظاہر پرستی نے کسقدر دنیا کو نقصان پہنچائے ہین پھر بھی دنیا نہین سمجھتی۔

ایک صحیح حدیث مین ہے کہ اے مسلمانون تم آخری زمانہ مین پکلی یہودیونکے قدم بہ قدم ہر ایک بات مین چلوگے یہانتک کہ اگر کسی یہودی نے اپنی مان سے زنا کیا ہوگا تو تم بھی کروگے یہ حدیث اور ایلیا نبی کا قصہ مسیح موعود کے قصہ کیساتھ جسپر آج طوفان برپا ہو رہا ہے ملاکر پڑھو اور غور کرو اور ذرہ عقل سے کام لیکر سوچو کہ ایلیا نبی کے دوبارہ آنیکا خیال جو یہودیونکے اہل سنت والجماعت مین بالاتفاق قائم ہو چکا تھا آخر وہ حضرت عیسی کی عدالت سے کیونکر فیصلہ ہو کر پاش پاش ہو گیا۔ کہان گیا انکا اجماع سوچکر دیکھو کہ آیا سچ مچ ایلیا نبی آسمانسے اتر آیا یا ایلیا سے یحیی بن ذکریا مراد لیا گیا۔ خدا تعالی قرآن کریم مین باربار فرماتا ہے کہ تم اے مسلمانون ان ٹھوکرون سے بچو جو یہودی لوگ کھا چکے ہین اور ان خیالات سے پرہیز کرو جنپر جمنے سے یہودی لوگ کتے اور سور بنائے گئے۔ دانا وہ ہے جو دوسرے کے حال سے نصیحت پکڑے اور جس جگہ دوسرے کا پیر پھسل چکا ہے اس جگہ قدم رکھنے سے ڈرے افسوس کہ آپ لوگ اپنے لئے اور اپنی قوم کیلئے وہی غار ین کھود رہے ہین جو یہودیون نے کھودی تھین۔ ذرہ تکلیف اٹھائین اور یہود کے علما کے پاس جائین اور پوچھین کہ یہود نے حضرت عیسیٰ اور حضرت یحیی کو قبول کیون نکیا تو یہی جواب پائینگے کہ سچے مسیح کے آنیکی آسمانی کتابون اور بنی اسرائیل کی احادیث مین یہی نشانی لکھی ہے کہ اس سے پہلے ایلیا آسمان سے اتریگا اور نیز مسیح بادشاہ اور صاحب لشکر ہوگا سو چونکہ ایلیا نبی آسمان سے نہین اترا اور نہ ابن مریم کو ظاہری بادشاہی

ملی اس لئے مریم کا بیٹا سچا مسیح نہین ہے۔
اب آپ لوگ سوچین اور خوب سوچین کہ یہہ قصہ ایلیا کا مسیح موعود کے قصہ سے کسقدر ہمشکل ہے اور اسباتکو سمجھہ لین کہ گو مسیح کے پہلے کئی نبی ہوئے مگر کسینے یہ ظاہر نکیا کہ ایلیا سے مراد کوئی دوسرا شخص ہے مسیح کے ظہور کے وقت تک یہود کے تمام فقیہون اور مولویونکا اسی پر اتفاق رہا کہ ایلیا نبی پھر دنیا مین آئیگا۔ اور تعجب یہ کہ انکے ملہمونکو بھی یہ الہام نہوا کہ یہ عقیدہ سراسر غلط ہے اور آسمانی کتاب کے ظاہر لفظ بھی یہی بتلاتے رہے کہ ایلیا نبی دوبارہ دنیا مین آئیگا۔ لیکن آخرکار حضرت مسیح پر خدا تعالی نے یہہ راز سربستہ کھولدیا کہ ایلیا نبی دوبارہ نہین آئیگا بلکہ اسکے آنیسے مراد اسکے ہم صفت کا آنا ہے جو یحیی نبی ہے اصل بات یہ ہے کہ پیشگوئیون مین بہت سے اسرار ہوتے ہین کہ جو اپنے وقت پر کھلتے ہین اور قبل پہنچے وقت کے بڑے بڑے عارف بھی انکی اصل حقیقت سے بیخبر رہتے ہین۔ سچ کہا ہے کسی نے کہ ہر سخن وقتے و ہر نکتہ مقامے دارد۔ وکم من علم ترك الاولون للاخرين۔ اسیطرح یہ بات قرین قیاس ہے کہ سید احمد صاحب یا انکے کسی صالح مرید کو یہ الہام ہوا ہو کہ احمد پھر دنیا مین آئیگا اور انھون نے اسکے یہ معنی سمجھے ہون کہ یہی سید احمد صاحب کچھہ مدت دنیا سے محجوب رہکر پھر دنیا مین آجائینگے اس قسم کے دھوکون کے نمونے دوسری قومون مین بھی پائے جاتے ہین لوگ عادت اللہ کی طرف خیال نہین کرتے اور وہ معنی جو مسنون اللہ اور قرین قیاس ہین ترک کرکے ایک بیہودہ اور سراسر خلاف اصل معنی قبول کر لیتے ہین سو سید احمد صاحب کا دوبارہ آنا جو ہمارے اکثر موحد بھائی بڑے ذوق و شوق سے انتظار کر رہے ہین درحقیقت اسی قسم کے خیالات مین سے ہے۔ اے حضرات سید احمد نے والا آگیا۔ اب تم بھی سمجھہ لو کہ سید احمد آگیا کیونکہ مومن کنفس واحدۃ ہوتے ہین۔ و للہ در القائل۔

انبیا و اولیا جلوہ دہند     ہر زمان آیند در رنگے دگر

ہائے افسوس لوگ اسبات سے کیسے بیخبر ہین کہ ہر ایک فرد بشر کو موت لگی ہوئی ہے اور دوبارہ آنا کسی فوت شدہ کا۔ یعنی حقیقی طور پر خدا تعالی ہرگز تجویز نہین کرتا اور کوئی صالح آدمی دو موتون اور دو جان کندنون سے ہرگز معذب نہین ہوسکتا۔ اس بیہودہ خیال سے کہ

مسیح ابن مریم زندہ آسمان پر بیٹھا ہے بڑے بڑے فتنے دنیا مین پڑ گئے ہین دراصل عیسائیونکے
پاس مسیح کو خدا ٹھیرانیکی یہی بنیاد ہے اور اسکو زندہ ماننے سے رفتہ رفتہ انکا یہہ خیال ہوگیا
کہ اب باپ کچھہ نہین کرتا سب کچھہ اُسنے اپنے بیٹے کو جو زندہ موجود ہے سپرد کر رکھا ہی غرض
یہی اول دلیل مسیح کے خدا ہونیکی عیسائیونکے پاس ہے ۔ جسکی ہمارے علما تائید کررہی
ہین مگر حق بات یہی ہے کہ وہ فوت ہوگئے قران کریم انکی فوت پر انھین لفظونسی شاہد ہی
جو دوسرے موتی کیلیئے استعمال کئے گئے ہین ۔ بخاری مین ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم
انکی موتکی تصدیق کرتے ہین ۔ ابن عباس جیسے جلیل الشان صحابی اس آیت توفی
عیسیٰ کے یہی موت ہی معنی بیان کرتے ہین اور طبرانی اور حاکم حضرت عائشہ سی روایت
کرتے ہین کہ عیسیٰ ایک سو بیس برس تک زندہ رہا اسی حدیث مین آنحضرت صلی اللہ
علیہ وسلم فرماتے ہین کہ عیسیٰ سے میری عمر آدھی ہے ۔ اب ظاہر ہے کہ اگر حضرت
عیسیٰ فوت نہین ہوئے تو غالباً ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم بھی ابتک زندہ ہی ہونگے ۔

ایک اور نکتہ ہی جو کلام الٰہی پر غور کرنیسے معلوم ہوتا ہے اور وہ یہہ ہی کہ جب
انسان خدا یتعالیٰ کے جذبات سے ہدایت پاکر دن بدن حق اور حقانیت کیطرف
ترقی کرتا ہے اور نفس اور نفسانی امور کو چھوڑتا جاتا ہے تو آخر انتہائی نقطہ اُسکے تصفیہ نفس
کا یہہ ہوتا ہے کہ وہ بکلی ظلمت نفس اور جذبات نفسانیہ سے باہر آکر اور جسم کو جو تختگاہ
نفس ہے اوخنہ جسمانیہ سی دھوکر ایک مصفا قطرہ کی طرح ہوجاتا ہے اس وقت وہ خدا
تعالیٰ کی نظر مین فقط ایک روح مجرد ہوتا ہے جو گدازش نفس کے بعد باقی رہجاتا ہے اور
اطاعت کاملہ مولیٰ مین ملایک سے ایک مشابہت پیدا کرلیتا ہے تب اس مقام پر پہنچکر
عند اللہ اسکا حق ہوتا ہے جو اسکو روح اللہ اور کلمۃ اللہ کہا جائے یہ معنی ایک طور سی اس
حدیث سے بھی نکلتے ہین جو ابن ماجہ اور حاکم اپنی کتابون مین لائے ہین کہ لا مھدی الا
عیسیٰ یعنی مہدی کے کامل مرتبہ پر وہی پہنچتا ہے جو اول عیسیٰ بنجائے ۔ یعنی جب
انسان تبتل الی اللہ مین ایسا کمال حاصل کرے جو فقط روح رہجائے تب وہ خدا تعالےٰ
کے نزدیک روح اللہ ہوجاتا ہے اور آسمان مین اسکا نام عیسیٰ رکھا جاتا ہے اور خدا

تعالی کے ہاتھ سے ایک روحانی پیدائش اسکو ملتی ہے جو کسی جسمانی باپ کے ذریعہ سے نہین بلکہ خدا تعالی کے فضل کا سایہ اسکو وہ پیدائش عنایت کرتا ہے۔ پس درحقیقت تزکیہ اور فنافی اللہ کا کمال یہی ہے کہ ظلمات جسمانیہ سے اس قدر تجرد حاصل کرے کہ فقط روح باقی رہجائے یہی مرتبہ عیسویت ہے جسکو خدا تعالی چاہتا ہے کامل طور پر عطا کرتا ہے۔ اور مرتبہ کاملہ دجالیت یہ ہے کہ حسب مضمون اخلد الی الارض نفسانی نشیبوں کی طرف زیادہ سے زیادہ جھکتا جائے۔ یہانتک کہ گہری تاریکیون کے غارون مین پڑکر تاریکی مجسم ہوجائے اور بالطبع ظلمت کا دوست اور روشنی کا دشمن ہوجائے عیسوی حقیقت کے مقابل پر دجالیت کی حقیقت کا ہونا ایک امر لازمی ہے کیونکہ ضد ضد سے شناخت کیجاتی ہے۔ ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے وقت سے ہی یہ دونون حقیقتین شروع ہین۔ ابن صیاد کا آپنے دجال نام رکھا۔ اور حضرت علی کرم اللہ وجہہ کو کہا کہ تجھ مین عیسی کی مشابہت پائی جاتی ہے۔ سو عیسی اور دجال کا تخم اسی وقت سے شروع ہوا اور مرور زمانہ کے ساتھ جیسی جیسی ظلمت فتنہ کی دجالیت کے رنگ مین کچھ زیادہ آتی گئی ویسی ویسی عیسویت کے حقیقت والے بھی اسکے مقابل پر پیدا ہوتے گئے۔ یہانتک کہ آخری زمانہ مین بباعث پھیل جانے فسق اور فجور اور کفر اور ضلالت اور بوجہ پیدا ہوجانے اُن تمام بدیون کے جو کبھی پہلے اس زور اور کثرت سے پیدا نہین ہوئی تھین بلکہ نبی کریم نے آخری زمانہ مین ہی اُنکا پھیلنا بطور پیشگوئی بیان فرمایا تھا دجالیت کاملہ ظاہر ہوگئی پس اسکے مقابل پر ضرور تھا کہ عیسویت کاملہ بھی ظاہر ہوتی یاد رہے کہ نبی کریم نے جن بدیاتونکے پھیلنے کی آخری زمانہ مین خبر دی ہے اسی مجموعہ کا نام دجالیت ہے جسکی تارین یا یون کہو کہ جسکی شاخین صدہا قسم کی آنحضرت نے بیان فرمائی ہین چنانچہ انہین سے وہ مولوی بھی دجالیت کے درخت کی شاخین ہین جنہون نے لکیر کو اختیار کیا اور قرآن کو چھوڑ دیا۔ قرآن کریم کو پڑھتے تو ہین مگر انکے حلقونکے نیچے نہین اترتا۔ غرض دجالیت اس زمانہ مین عنکبوت کی طرح بہت سی تارین پھیلا رہی ہے۔ کافر اپنے کفر سے اور منافق اپنے نفاق سے اور میخوار میخواری سے اور مولوی اپنی شیوہ گفتن ونکردن اور

سیہ دلی سے دجالیت کی تارین بن رہے ہین ان تار و نکواب کوئی کاٹ نہین سکتا بجز اُس حربہ کے جو آسمان سے اترے اور کوئی اُس حربہ کو چلا نہین سکتا بجز اُس عیسی کے جو اُسی آسمان سے نازل ہو سو عیسی نازل ہوگیا۔ وکان وعد اللہ مفعولا۔

اب ہم ذیل مین ان پیشگوئیونکو لکھتے ہین جنکے لکھنے کا وعدہ تھا لیکن ہم بوجہ تقدم زمان مناسب سمجھتے ہین کہ پہلے نعمت اللہ ولی کی پیشگوئی معہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی پیشگوئی کے لکھی جائے۔ پھر بعد اسکے میان گلاب شاہ کی پیشگوئی جیسا کہ میان کریم بخش نے لکھائی ہے درج کیجائے وباللہ التوفیق ۔ واضح ہو کہ نعمت اللہ ولی رہنے والی دہلی کے نواح کے اور ہندوستان کے اولیا کاملین مین سے مشہور ہین۔ اُنکا زمانہ پانسو ساٹھ ہجری اُنکے دیوان کے حوالہ سے بتلایا گیا ہے اور جس کتاب مین اُنکی یہہ پیشگوئی لکھی ہے اسکے طبع کا سن بھی ۲۵ محرم الحرام ۱۲۶۸ھ ہے اس حساب سے اکتالیس برس ان ابیات کے چھپنے پر بھی گذر گئے اور یہہ ابیات رسالہ **اربعین فی احوال المهديين** کے ساتھ شامل ہین جو مطبوعہ تاریخ مذکورہ بالا ہے اور جیسا کہ ہم ابھی لکھ آئے ہین ان بیتونکو رسالہ اربعین سے شامل کرنا اسی غرض سے ہے کہ تا کسیطرح سید احمد صاحب کا منجملہ مہدیون کے ایک مہدی ہونا ثابت کیا جائے اگرچہ اسمین کچھ شک نہین کہ احادیث مین جہان جہان مہدی کے نام سے کسی آنیوالے کی نسبت پیشگوئی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی درج ہے اس کے سمجھنے مین لوگون نے بڑے بڑے دھوکے کھائے ہین اور غلط فہمی کی وجہ سے عام طور پر یہی سمجھا گیا ہے کہ ہر ایک **مہدی** کے لفظ سے مراد **محمد بن عبد اللہ** ہے جسکی نسبت بعض احادیث پائی جاتی ہین لیکن نظر غور سے معلوم ہوگا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کئی مہدیونکی خبر دیتے ہین منجملہ اُنکے وہ مہدی بھی ہے جسکا نام حدیث مین **سلطان مشرق** رکھا گیا ہے جسکا ظہور ممالک مشرقیہ ہندوستان وغیرہ سے اور اصل وطن فارس سے ہونا ضرور ہے درحقیقت اُسی کی تعریف مین یہ حدیث ہے کہ اگر ایمان ثریا سے معلق یا ثریا پر ہوتا تب بھی وہ مرد وہین سے اسکو لے لیتا اور اسیکی یہ نشانی بھی لکھی ہے کہ **وہ کھیتی کرنیوالا ہوگا**۔ غرض یہ بات بالکل ثابت شدہ اور یقینی ہے کہ صحاح

ستہ مین کئی مہدیونکا ذکر ہے اور انمین سے ایک وہ بھی ہے جسکا ممالک مشرقیہ سے ظہور لکھا ہے مگر بعض لوگون نے روایات کے اختلاط کی وجہ سے دھوکا کھایا ہے لیکن بڑی توجہ دلانے والی یہ بات ہے کہ خود آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک مہدی کے ظہور کا زمانہ وہی زمانہ قرار دیا ہے جسمین ہم ہین اور چودہوین صدی کا اسکو مجدد قرار دیا ہے جیساکہ ہم آیندہ انشا اللہ بیان کرینگے بہرحال اگرچہ یہ ضرور ثابت ہوتا ہے کہ چودھوین صدی کے سر پر ملک ہند مین **ایک عظیم الشان مجدد** پیدا ہونیوالا ہے۔ لیکن یہ سراسر تحکم ہے کہ سید احمد صاحب کو اسکا مصداق ٹھیرایا جاے کیونکہ جیساکہ ہم پہلے لکھ چکے ہین سید صاحب نے چودھوین صدی کا زمانہ نہین پایا۔ اب چند اشعار نعمت اللہ ولی کے جو مہدی ہند کے متعلق ہین معہ شرح ذیل مین لکھے جاتے ہین۔

## ابیات

| | |
|---|---|
| قدرت کردگار مے بینم | حالت روزگار مے بینم |
| از نجوم این سخن نمے گویم | بلکہ از کردگار مے بینم |

یعنی جو کچھ مین ان ابیات مین لکھونگا وہ منجمانہ خبر نہین بلکہ الہامی طور پر مجھکو خدا تعالی کیطرف سے معلوم ہوا ہے

| | |
|---|---|
| غین و رے سال چون گذشت از سال ۱۲۰۰ | بوالعجب کاروبار مے بینم |

یعنی بارہ سو سال کے گذرتے ہی عجیب عجیب کام مجھکو نظر آتے ہین مطلب یہ کہ تیرہوین صدی کے شروع ہوتے ہی ایک انقلاب دنیا مین آئیگا اور تعجب انگیز باتین ظہور مین آئینگی اور ہجرت کے باران سو سال گزرنیکے ساتھ ہی مین دیکھتا ہون کہ بوالعجب کام ظاہر ہونے شروع ہوجائینگے

| | |
|---|---|
| گر در آئینہ ضمیر جہان | گرد و زنگ و غبار می بینم |

یعنی تیرہوین صدی مین دنیا سے صلاح و تقوی اٹھ جائیگی فتنونکی گرد اٹھے گی گناہونکا زنگ ترقی کریگا اور کینونکے غبار ہر طرف پھیلین گے یعنی عام عداوتین پھیل جائینگی۔ تفرقہ اور عناد

بڑھ جائیگا اور محبت اور ہمدردی اُٹھ جائیگی۔ مگران باتونکو دیکھ کر غم نہین کرنا چاہیے

| ظلمت ظلم ظالمان دیار | بیحد و بے شمار مے بینم |
|---|---|

یعنی ملکون مین ظلم کا اندھیرا انتہا کو پہونچ جائے گا حاکم رعیت پر اور ایک بادشاہ دوسرے بادشاہ پر اور شریک شریک پر ظلم کریگا اور ایسے لوگ کم ہونگے جو عدل پر قائم رہین۔

| جنگ و آشوب و فتنہ و بیداد | درمیان و کنار مے بینم |
|---|---|

یعنی ہندوستان کے درمیان مین اور اسکے کنارونمین بڑے بڑے فتنہ اُٹھینگے اور جنگ ہوگا اور ظلم ہوگا

| بندہ را خواجہ وش ہمی یابم | خواجہ را بندہ وار می بینم |
|---|---|

یعنی ایسے انقلاب ظہور مین آئینگے کہ خواجہ بندہ اور بندہ خواجہ ہوجائیگا یعنی امیر سے فقیر اور فقیر سے امیر بنجائیگا

| سکۂ نو زنند بر رخ زر | درہمش کم عیار مے بینم |
|---|---|

یعنی ہندوستان کی پہلی بادشاہی جاتی رہیگی اور نیا سکہ چلیگا جو کم عیار ہوگا اور یہہ سب کچھ تیرہوین صدی مین سلسلہ وار ظہور مین آجائے گا۔

| بعض اشجار بوستان جہان | بے بہار و شمار می بینم |
|---|---|

یعنی قحط پڑینگے اور باغات کو پھل نہین لگین گے۔

| غم مخور زانکہ من درین تشویش | خرمی وصل یار مے بینم |
|---|---|

یعنی اس تشویش اور فتنہ کے زمانہ مین جو تیرہوین صدی کا زمانہ ہے غم نہین کرنا چاہیے کیونکہ مین دیکھتا ہون کہ وصل یار کی خوشی بھی ان فتنونکے ساتھ اور اُنکے درمیان ہے مطلب یہہ کہ جب تیرہوین صدی کے یہ تمام فتنے کمال کو پہونچ جائینگے تو وصل یار

کی خوشی اخیر صدی مین ظاہر ہوگی یعنی خدا تعالیٰ رحمت کے ساتھ توجہ کریگا۔

| شمس خوش بہار مے بینم | چون زمستان بےچمن بگذشت |
|---|---|

یعنی جبکہ زمستان بےچمن مراد یہہ ہے کہ جب تیرہوین صدی کا موسم خزان گذر جائیگا تو چودہوین صدی کے سرپر آفتاب بہار نکلیگا یعنی مجدد وقت ظہور کریگا۔

| پسرش یادگار مے بینم | دور او چون شود تمام بکام |
|---|---|

یعنی جب اسکا زمانہ کامیابی کے ساتھ گذر جائیگا تو اسکے نمونہ پر اُسکا لڑکا یادگار رہجائیگا۔
یعنی مقدر یون ہے کہ خدا تعالیٰ اسکو ایک لڑکا پارسا دیگا جو اسکے نمونہ پر ہوگا اور اسی کے رنگ سے رنگین ہوجائیگا اور وہ اسکے بعد اسکا یادگار ہوگا۔ یہ درحقیقت اس عاجز کی اُس پیشگوئیکے مطابق ہے جو ایک لڑکے کے بارہ مین کی گئی ہے۔

| سر بسر تاجدار مے بینم | بندگان جناب حضرت او |
|---|---|

یعنی یہ بھی مقدر ہے کہ بالآخر امرا اور ملوک اُسکے معتقد خاص ہوجائینگے اور اسکی نسبت ارادت پیدا کرنا بعضون کے لئے دنیوی اقبال اور تاجداری کا موجب ہوگا۔ یہ اُس پیشگوئی کے مطابق ہے جو اس عاجز کو خدا تعالیٰ کی طرف سے ملی کیونکہ خدا تعالیٰ نے اس عاجز کو مخاطب کرکے کہا کہ مین تجھپر اسقدر فضل کرونگا کہ بادشاہ تیرے کپڑون سے برکت ڈھونڈینگے اور ایک جگہ فرمایا کہ تیری دوستون اور محبون پر بھی احسان کیا جائیگا۔

| گل دین را بیار مے بینم | گلشن شرع را ہمی بویم |
|---|---|

یعنی اس سے شریعت تازہ ہوجائیگی اور دین کے شگوفون کو پھل لگین گے۔ یہہ اُس الہام کے مطابق ہے جو براہین احمدیہ کے صفحہ ۴۹۸ مین درج ہے۔ جسکا ترجمہ یہ ہے کہ ہر ایک دین پر بذریعہ اس عاجز کے دین اسلام غالب کیا جائیگا اور پھر صفحہ ۴۹۱ براہین مین یہ الہام

ہے کہ خدا تجھکو ترک نہین کریگا جبتک کہ خبیث اور پاک مین فرق کرکے دکھلائے۔

| تا چہل سال ای برادر من | دور آن شہسوار می بینم |
|---|---|

یعنی اس روز سے جو وہ امام ملہم ہو کر اپنے تئین ظاہر کریگا چالیس برس تک زندگی کریگا اب واضح رہے کہ یہ عاجز اپنی عمر کے چالیسوین برس مین دعوت حق کے لئے بالہام خاص مامور کیا گیا اور بشارت دی گئی کہ اسی برس تک یا اسکے قریب تیری عمر ہے سو اس الہام سے چالیس برس تک دعوت ثابت ہوتی ہے جنمین سے دس برس کامل گذر بھی گئے دیکھو براہین احمدیہ صفحہ ۲۳۸- واللہ علی کل شی قدیر۔ اگرچہ ابتک حضرت نوح کی طرح دعوت حق کے آثار نمایان نہین لیکن اپنے وقت پر تمام باتین پوری ہونگی۔

| عاصیان از امام معصوم | خجل و شرمسار می بینم |
|---|---|

اس بیت مین اسبات کی طرف اشارہ ہے کہ اس امام کی جو چودھوین صدی کے سر پر آئیگا مخالف اور نافرمان بھی ہونگے جنکے لئے آخر خجالت اور شرمساری مقدر ہے اسکی طرف اس الہام مین اشارہ ہے جو فیصلہ آسمانی مین چھپ چکا ہے اور وہ یہ ہے کہ مین فتاح ہون تجھے فتح دونگا ایک عجیب مدد تو دیکھے گا اور سجدہ گاہ مین گرین گے یعنی مخالف لوگ یہ کہتے ہوئے کہ خدایا ہمین بخش کہ ہم خطاوار تھے۔

| ید بیضا کہ با او تابندہ | بازباذوالفقار می بینم |
|---|---|

یعنی اُسکا وہ روشن ہاتھ جو اتمام حجت کی رو سے تلوار کی طرح چمکتا ہے پھر مین اسکو ذوالفقار کے ساتھ دیکھتا ہون یعنی ایک زمانہ ذوالفقار کا تو وہ گذر گیا کہ جب ذوالفقار علی کرم اللہ وجہہ کے ہاتھ مین تھی۔ مگر خدا تعالی پھر ذوالفقار اس امام کو دیدیگا اس طرح پر کہ اُسکا چمکنے والا ہاتھ وہ کام کریگا جو پہلے زمانہ مین ذوالفقار کرتی تھی سو وہ ہاتھ ایسا ہوگا کہ گویا ذوالفقار علی کرم اللہ وجہہ ہی جو پھر ظاہر ہو گئی ہے۔ یہ اسبات کی طرف

اشارہ ہی کہ وہ امام **سلطان القلم** ہوگا اور اسکی قلم ذوالفقار کا کام دیگی یہ پیشگوئی بعینہٖ اس عاجز کے اُس الہام کا ترجمہ ہی جو اسوقت سے دس برس پہلے براہین مین چھپ چکا ہے اور وہ یہ ہے کتاب الولی ذوالفقار علی یعنی کتاب اس ولی کی ذوالفقار علی کی ہے۔ یہ اس عاجز کی طرف اشارہ ہی۔ اسی بنا پر بارہا اس عاجز کا نام مکاشفات مین **غازی** رکھا گیا ہے۔ چنانچہ براہین احمدیہ کے بعض دیگر مقامات مین اسی کی طرف اشارہ ہے۔

**غازی دوست دار دشمن کش ۔۔ ہمدم و یار غار مے بینم**

وہ خدا تعالی کیطرف سے ایک غازی ہی دوستونکو بچانیوالا اور دشمنونکو مارنیوالا۔

**صورت و سیرتش چو پیغمبر ۔۔ علم و حلمش شعار مے بینم**

یعنی ظاہر و باطن اپنا نبی کی مانند رکھتا ہے اور شان نبوت اسمین نمایان ہی اور علم اور حلم اسکا شعار ہی مراد یہ ہے کہ بباعث اپنی اتباع نبی کریم کے گویا وہی صورت اور وہی سیرت اسکو حاصل ہو گئی ہے یہ اس الہام کے مطابق ہے جو اس عاجز کی بابت براہین مین چھپ چکا ہی اور وہ یہ ہی جری اللہ فی حلل الانبیاء یعنی فرستادہ خدا در حلہائے انبیا۔

**زینت شرع و رونق اسلام ۔۔ محکم و استوار مے بینم**

یعنی اسکے آنیسے شرع آرایش پکڑ جائیگی اور اسلام رونق پر آجائیگا اور دین متین محمدی محکم اور استوار ہو جائیگا۔ یہ اس الہام کے مطابق ہی جو اس عاجز کی نسبت اس وقت سے دس برس پہلے براہین مین چھپ چکا ہی اور وہ یہ ہی۔ بخرام کہ وقت تو نزدیک رسید و پائے محمدیان بر منار بلندتر محکم افتاد۔ اور نیز یہ الہام **ھو الذی ارسل رسولہ بالھدی و دین الحق لیظہرہ علی الدین کلہ**

دیکھو صفحہ ۲۳۹ براہین احمدیہ حاشیہ۔

| نام آن نامدار مے بینم | احمد و دال مے خوانم |
|---|---|

یعنی کشفی طور پر مجھے معلوم ہوا ہے کہ نام اس امام کا **احمد** ہوگا۔

| خلق زو بختیار مے بینم | دین و دنیا ازو شود معمور |
|---|---|

یعنی اسکے آنیسے اسلام کے دن پھرینگے اور دین کو ترقی ہوگی اور دنیا کو بھی یہ اسباب کی طرف اشارہ ہی کہ جو لوگ اسکے ساتھ بدل وجان ہوجائینگے خدا تعالے انکے گناہ بخش دیگا اور دین مین استقامت عطا کریگا اور وہی اسلام کی دنیوی ترقی کا بھی پودہ ٹھیرینگے کہ خدا انکو نشو ونما دیگا اور انمین اور انکی ذریت مین برکت رکھے گا یہانتک کہ دنیا مین بھی وہ ایک با اقبال قوم ہوجائیگی اسیکے مطابق براہین احمدیہ مین یہ الہام درج ہے **وجاعل الذین اتبعوک فوق الذین کفروا الی یوم القیامۃ** اور یہ جو اشارہ کیا کہ اسکے آنیسے اسلام کی دینی و دنیوی حالت صلاحیت پر آجائیگی اسکی اصل حقیقت یہ ہی کہ جو خدا تعالی کی طرف سے آتا ہی وہ اسلام کے لئے رحمت ہوکر آتا ہی اور اسیکی ساتھ جلد یا دیر رحمت الہی نازل ہوتی ہے مگر اوائل مین قحط اور وبا وغیرہ کی تنبیہین بھی اترا کرتی ہین اور اہل کشف انجام کا حال بیان کرتے ہین نہ ابتدائی واقعات کا۔

| شاہ عالی تبار مے بینم | بادشاہ تمام ہفت اقلیم |
|---|---|

یعنی مجھکو کشفی نظر مین وہ ایک شاہ عالی خاندان ہفت اقلیم کا بادشاہ نظر آتا ہے یہ مطابق اس پیشگوئی کے ہی جو ازالہ اوہام مین درج ہوچکی ہے اور وہ یہ ہو **حکم اللہ الرحمان لخلیفۃ اللہ السلطان سیؤتی لہ الملک العظیم الخ** یہ اس عاجز کی نسبت الہام ہے جسکے یہ معنی ہین کہ خلیفۃ اللہ بادشاہ جسکو ایک ملک عظیم دیا جائیگا اور جسپر زمین کے خزانے کھولے جائینگے اس بادشاہی سے

ہراساں ہونے کی جابجا شہرت پا گئی تھی کہ آخر میعاد گذرنے کے بعد خود اُسکو فکر پڑ گئی کہ میں اِس خوف اور گریہ وزاری اور بے قراری کو کسی طرح چھپا نہیں سکتا مجھ سے میعاد کے اندر ظاہر ہوتا رہا۔ اسلیئے نہ خوشی اور آزادی سے بلکہ مجبور ہو کر اُس کو خوف کا اقرار کرنا پڑا اور اس حد تک تو اُسنے سچ بولا کہ مجکو تین دفعہ سانپ وغیرہ نظر آئے۔ مگر آگے چلکر وہم کی رعایت سے جھوٹ بول گیا کہ وہ انسانی حملے تھے۔ مگر وہ اس جھوٹے منصوبہ کو ثابت نہ کر سکا۔

بس اگر ہمارے مولویوں اور اخبار نویسوں میں کچھ بھی دیانت اور حمایت دینی کا جوش ہوتا تو وہ ایسی بے ثبوت تہمت پر اُسکو پکڑ لیتے اور سمجھ جاتے کہ اس مکار دنیا پرست نے یہہ جھوٹ محض اس لیئے باندھا ہے کہ تا اِس خوف کو جسکو وہ چھپا نہیں سکتا تھا اِن تاویلوں سے پوشیدہ کر لے۔ لیکن یہہ اندھے مولوی اور جاہل اخبار نویس تو دیوانوں کیطرح اپنے ہی گھر کے مسمار کرنیکے لیئے اُٹھ کھڑے ہوئے۔ اگر ذرہ ہوش سنبھالکر الہام کی شرط کو دیکھتے اور ایک بافراست دل لیکر آتھم کے اُن حالات پر نظر ڈالتے جو اُسنے میعاد کے اندر ظاہر کیئے تو اُن پر کھل جاتا کہ ضرور پیشگوئی پوری ہو گئی۔ لیکن بدبخت انسان ہمیشہ شتاب کاری سے اپنی عاقبت خراب کرتے رہے ہیں۔ افسوس اِن لوگوں نے نہ سوچا کہ کیا عیسائی قوم ایسی راستباز قوم ہے جسکی ہر ایک بات خواہ نخواہ تسلیم ہی کر لینی چاہیئے۔

جب بقول آتھم امرتسر میں اسپر حملہ ہوا یعنی ایک تعلیم یافتہ سانپ نے اُسکو ڈس کر ہلاک کرنا چاہا اسپر آتھم کا یہہ جواب ہے کہ چونکہ عیسائی نہایت ہی نیک طینت اور راست باز ہیں اسلیئے اس حملہ کی بابت میں گورنمنٹ میں شکایت نہیں کی گئی۔ اور نہ عدالت میں کوئی نالش ہوئی۔ بلکہ دیدہ و دانستہ مجرموں کو چھوڑ دیا۔ کیونکہ عیسائی بردباری ایسی ہی مروت اور درگذر کو چاہتی تھی۔

پھر بقول اُسکے دوسری دفعہ ہماری جماعت کے بعض لوگوں نے بمقام لودیانہ نیزوں کے ساتھ اُسپر حملہ کیا۔ مگر بقول اُسکے اَب بھی اُسکی صاف دلی جو پولس رسول سے بطور وراثت چلی آتی ہے انتقام لینے اور مجرموں کے پکڑ دینے سے مانع ہوئی اس لیئے اس مرتبہ بھی اُسنے اپنے خونی دشمنوں کو عمداً چھوڑ دیا۔ کیا کہ پہلو اِن سے تو ہوا مگر ہم سے نہ ہو۔ لیکن بدذات

دشمنوں نے پھر بھی پیچھا نہ چھوڑا اور اُس بوڑھے نیک بخت محسن کی اتنی بڑی نیکی کا ذرہ بھی پاس
نکیا بلکہ جب یہہ فیروزپور چھاونی میں گیا تو وہاں بھی سایہ کی طرح اسکے پیچھے پیچھے پہونچے
اور جانستانی کے لیئے تلواروں کے ساتھ احاطہ کوٹھی میں جا موجود ہوئے ۔ [illegible]
نہایت ہی پاک دل کم آزار اور پوری تصویر پولوس رسول کی اپنے اندر رکھتا تھا اسلیئے اسنے انکی دفعہ
بھی نہ پکڑا! اور نہ پولس کے لوگونکو پکڑنے دیا۔ اور کہا کہ میں مسلمانوں کی طرح نہیں میں بدی
کے عوض میں ہرگز بدی نکروں گا۔ اور وہ اوباش بھی کیسے خوش قسمت کہ اس مجرمانہ حالت میں
کسی بازاری آدمی اور رہگذر نے بھی انکو آتے جاتے ہتھیاروں کے ساتھ نہ دیکھا۔ اور آتھم صاحب
وہ عالی حوصلہ کہ یہہ تو برکنار کہ گورنمنٹ میں ان خونی دشمنوں کی اطلاع دیتے یا عدالت فوجداری میں
باضابطہ نالش کرکے اس عاجز کا چلکہ لکھواتے انہوں نے تو میعاد پیشگوئی میں اخباروں
میں بھی یہہ مضمون نہیں چھپوایا کہ شاید یہہ بھی گناہ میں داخل ہو۔

اے حضرات مولویو اور اخبار نویسو کیا آپ کا یہہ گمان ہے کہ یہہ مرتدین متنصرین کا فرقہ
ایسا ہی نیک بخت ہے اور ایسے ہی دیانت دار ہیں کہ کبھی جھوٹ مونہہ سے نہیں نکلتا۔ اور نہیں جانتے
کہ مکر اور منصوبہ بازی کیا شے ہے۔ اور چھل۔ فریب اور حیل کسکو کہتے ہیں۔ مگر میں جانتا ہوں
کہ تمام دیانتیں شعبہ ایمان ہیں جن لوگوں نے پیسہ پیسہ کے لیے یا عورتوں کی خواہش سے
اپنا دین بیچ ڈالا اور اسلام سے باہر نکلکر راستبازی کے چشمہ کی توہین کی ہے انکو نیک
سمجھنا نہایت پلید طبع انسان کا کام ہے

اے پیارے دوستو! آپ لوگ اس قوم کو اِس قوم کی جعلسازیوں کو خوب جانتے
ہو کہ کہاں تک ان لوگونکو جھوٹ کی بندشوں میں کمال ہے ڈیون پورٹ صاحب اپنی کتاب
مؤید الاسلام میں پادریوں کی مکاریاں نمونہ کے طور پر لکھتے ہیں۔ کہ ایک بزرگ پادری نے
آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی سوانح میں ایک کتاب لکھی اور اُسمیں ایک موقع پر بیان کیا کہ گویا
نعوذ باللہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک کبوتر ہلایا ہوا تھا کہ وہ آنجناب کے کانوں پر آکر
اپنا مونہہ رکھدیتا تھا اور یہہ حرکت اسلیئے سکھلائی گئی تا لوگ سمجھیں کہ یہہ روح القدس ہے
کہ وحی پہنچاتا اور خدا تعالی کا پیغام لاتا ہے۔ مگر جب اُس پادری کو لوگوں نے سخت پکڑا کہ یہہ قصہ

تو نے کہاں سے نقل کیا ہے تو اُسنے صاف اقرار کردیا کہ مینے عمداً جھوٹ بنایا ہے
معلوم ہوتا ہے کہ اس شریر پادری کو اس کبوتر کی نسبت شک ہوگا جو انجیل میں بیان کیا گیا ہے
جو تمام عمر میں صرف ایکدفعہ حضرت مسیح پر نازل ہوا تھا - اور پھر کبھی مونہہ نہ دکھلایا - اور کہتے ہیں
کہ دراصل وہ کبوتر نہیں تھا بلکہ روح القدس تھا - خیر اس جھگڑے سے ہمیں کچھ علاقہ نہیں
صرف یہہ دکھلانا منظور ہے کہ اس بدطینت پادری نے یہہ افترا اُسی انجیلی قصہ کے تصور سے
تراش لیا تھا اگر ایسا خیال حضرت عیسیٰ کی نسبت اُسکو پیدا ہوتا تو کچھ بیجا نتھا - کیونکہ حضرت عیسیٰ کی
نسبت ایسا بیہودہ قصہ انجیلوں میں موجود ہے - جس کا کوئی ثبوت ابتک کسی عیسائی نے نہیں
دیا - اور نہ وہ کبوتر محفوظ رکھا - اور پادری صاحبوں کی جعلسازیاں صرف اسی پر بس نہیں - بلکہ یہہ
وہی حضرات ہیں جنہوں نے کئی جعلی انجیلیں بناڈالیں - اور خدا تعالیٰ پر بھی افترا کرنے سے نڈر ہی
ابھی حال میں ایک نئی انجیل کسی بزرگ عیسائی نے تبت کے مُلک سے برآمد کی ہے جسکی
بہت جوش سے خریداری ہورہی ہے - اور اُن میں سے ایک بڑے مقدس کا یہہ قول ہے
کہ دین کی ترقی اور حمایت کے لیئے جھوٹ بولنا نہ صرف جائز بلکہ ذریعہ نجات ہی - اِس قوم کا جھوٹ
سے پیار کرنا اپریل فول کی رسم سے بھی ثابت ہوتا ہے - اِن لوگون کا خیال ہے کہ اگر اپریل
کی تحریرون اور اخباروں میں خلاف واقعہ باتین اور خلاف قیاس امور شایع کئے جائیں تو کچھ
مضایقہ نہیں - اِس سے یقین ہوتا ہے کہ غالباً بہت ساحصہ انجیل کا اپریل میں ہی لکھا گیا
ہے - اور یقیناً تثلیث کے مسلہ کی جڑ بھی یہی مہینہ ہے جسمیں بیدھڑک جھوٹ بولا جاتا
اور خلاف قیاس باتیں شایع کی جاتی ہیں - غرض اِن لوگوں کے نزدیک کسی ضرورت
کیوقت جھوٹ کا استعمال کرنا کچھ کراہت کی بات نہیں - جب دیکھتے ہیں کہ کوئی پردہ دری ہونے لگی
تو فی الفور جھوٹ سے کام لیتے ہیں -

عبدالمسیح اور عبداللہ ہاشمی کا کیسا جھوٹا قصہ بنالیا - کیا ہارون
اور مامون کے وقت میں پراٹسٹنٹ کا نام و نشان بھی تھا جسکی تائید میں دو فرضی شخص بنا
عربی زبان مین مباحثہ لکھا گیا - پس جو لوگ کلونکی انجیلکیطرح آئے دن نئے نئے جھوٹ بھی ایجاد
کرتے رہتے ہیں - وہ کسی پیچ میں پھنسکر کیوں جھوٹ نہیں بولینگے - یہہ ایک ثابت شدہ

امر ہے کہ ناحق جھوٹ بول دینا انہیں لوگوں کا خاصہ ہے - دیکھو نور افشان ۲۵ جنوری ۱۸۹۵ء
کے پرچہ میں بیچارہ اکبر مسیح کو عناد مذہبی کی وجہ سے زندہ درگور کردیا چنانچہ مذکورہ
چھپ گیا کہ اکبر مسیح تثلیث کا دشمن ریل کے صدمہ سے جاں بحق ہوا - اور مرتے وقت
وہ ایک پادری صاحب کی ہدایت سے تائب ہوا اور حضرت مسیح کی خدائی کا قائل ہو کر
مرا - اور اپنی مخالفانہ کتابیں جلادیں اور توبہ کرکے بہت رویا - اور قائل ہوا کہ اب میں سمجھا کہ
درحقیقت حضرت مسیح خدا ہی ہیں - !!! حالانکہ نہ اسکو کوئی ریل کا صدمہ پہنچا اور نہ وہ مرا نہ توبہ
کی نہ کتابیں جلائیں نہ حضرت مسیح کی خدائی کا قائل ہوا بلکہ زندہ موجود اور ابتک تثلیث کا
دشمن ہے - ناحق ایک بدذات عیسائی نے اس بیچارہ کے عیال اور دوستوں کو مصیبت
میں ڈالا - افسوس کہ ہمارے بخیل طبع مولویوں کو یہ خیال نہ آیا - کہ یہ آتھم بھی اسی دروغ باف
قوم میں سے ہے اور یہ وہی ناپاک طبع ہے جس نے پہلے اس سے ہمارے سید و مولیٰ
محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کو نعوذ باللہ اپنی کتاب میں دجال کے نام سے موسوم کیا -
لعنۃ اللہ علیٰ قائلہ الیٰ یوم القیامۃ پھر اسکے بے ثبوت ہذیان کو باور کرنیوالا
بھی دجال سے کم نہیں - کیا عقلاً اور انصافاً اسپر یہ الزام قائم نہیں ہوا - کہ وہ میعاد پیشگوئی
میں اپنے ڈرنے کا اقرار کرکے پھر ان بیہودہ جعلسازیوں کا ثبوت نہیں دے سکا کہ وہ پیشگوئی
کی عظمت سے نہیں بلکہ سانپ وغیرہ حملوں کی وجہ سے ڈرتا رہا - وہ ان باتوں کو بذریعہ نالش
ثابت نہ کرسکا - جو ڈر کی بنیاد انہوں نے قائم کی تھی یعنی تین حملے - اور اسنے یہ بھی نہ چاہا کہ
قسم کھاکر اپنی صفائی کرے - اور جب اس بات پر زور دیا گیا کہ ایسے عذرات کے پیش
ہونے پر کیوں نہ یہ سمجھا جاوے - کہ یہ تین حملوں کا منصوبہ محض اس غرض سے گھڑا گیا ہے کہ تا اس
خوف اور جزع فزع کی کچھ پردہ پوشی کیجاوے جس سے آتھم خواب سے بھی چیخیں مار کر اٹھتا رہا ہے
اور امرتسر کے مقام میں بھی بیماری کی شدت میں اسنے ایک چیخ ماری اور کہا کہ ہائے
میں پکڑا گیا - تو ان باتوں کا کوئی جواب - اسنے صفائی سے نہیں دیا - آخر اسی وجہ سے
قسم کی ضرورت پیش آئی - مگر اسنے ایک جھوٹے عذر سے قسم کو بھی ٹال دیا - ہمارے مولویوں
اور اخبار نویسوں میں اگر حق کی تائید کا کچھ مادہ ہوتا تو وہ اسی وقت دین کی تائید میں نتیجہ نکال لیتے

جبکہ آتھم نے اپنے ڈرتے رہنے کی یہہ وجہ بیان کر دی تھی کہ میرے پر تین حملے ہوئے
اور اگر اسپر دلیلی نہ پکڑ سکتے تو آتھم کو قسم پر مجبور کرتے۔ کیونکہ جب آتھم اپنے قول و فعل سے
خوف شدید کا قائل ہو چکا تھا تو یہہ مطالبہ قانوناً و شرعاً اُس سے واجب تھا۔ کہ کیوں یہہ یقین
کیا جاوے۔ کہ وہ تمام خوف پیشگوئی کیوجہ سے تھا خاص کر جبکہ وہ وجوہ خوف جو بیان کئے
گئے بالکل جھوٹے اور نکمے اور بیہودہ اور بناوٹی ثابت ہوئے۔ اور یہہ اُسکی نہایت ہی
رعایت کی گئی تہی کہ باوجودیکہ اُسکی دروغگوئی پر قراین قویہ قائم ہو چکے تھے اور نامعقول عذروں
سے جرم بپایہ ثبوت پہنچ گیا تھا پھر بھی ہمنے اُس سے قسم کا مطالبہ کر کے وعدہ کیا کہ ہم اُسکو
قسم کے بدنتائج نہ پیدا ہونے پر راست باز سمجھ لینگے اور نہ صرف یہی بلکہ چار ہزار روپیہ نقد دینگے
مگر وہ پھر بھی بھاگ گیا اور قسم نہ کھائی۔ مسلمانوں کو چاہیئے تھا کہ اُسکے ایسے کھلے کھلے گریز
پر فتح کا نقارہ بجاتے نہ کہ عیسائیوں کے ساتھ ہاں میں ہاں ملاتے۔ لیکن جب تک
انسان بخل سے خالی نہ ہو تب تک حقیقت میں اندھا ہوتا ہے۔

اور عیسائیوں کی حالت پر نہایت تعجب ہے کہ اس پیشگوئی پر جو ایسی صفائی سے
اپنی شرط کے پہلو پر پوری ہو گئی اُنہوں نے محض شرارت سے وہ شور اور شر کیا۔ اور وہ توہین
اور گندی گالیاں دیں اور کوچوں بازاروں میں شیطانی بہروپ دکھلائے جو اپنی ساری
فطرت کے پردے کھول دیئے۔ حالانکہ پیشگوئی میں ایک صاف شرط موجود تھی۔ اور
قراین قویہ کی رو سے وہ شرط پوری ہو چکی تھی۔ اور ہر ایک بات میں قابل الزام آتھم تھا اور
اُسکی گفتار سے اُسکا مکار اور جھوٹا ہونا ثابت ہو گیا تھا۔ افسوس کہ اُنہوں نے اس روشن
پیشگوئی سے تو انکار کیا۔ مگر اُن کو حضرت مسیح کی وہ پیشگوئیاں یاد نہ رہیں جو اپنے ظاہری معنوں
میں پوری نہ ہوئیں۔ بلکہ اُن کا خلاف واقعہ ہونا ایسے طور سے کھلا کہ کوئی تاویل بھی وہاں پیش نہیں
جا سکتی۔ یہو حضرت مسیح کا کس زور سے دعویٰ تھا کہ اس زمانہ کے بعض لوگ ابھی زندہ
ہوں گے کہ میں پھر آجاؤنگا۔ لیکن وہ سب مر گئے اور اُسپر اٹھارہ سو برس اور بھی گذر گئے
اور وہ جیسا کہ عیسائیوں کا خیال ہے ابتک نہ آسکے!!! پھر اس سے عجیب تر یہہ کہ پہلی کتابوں
میں حضرت مسیح کی نسبت یہہ پیشگوئی درج تھی کہ "ضرور ہے کہ پہلے اُس سے ایلیا آوے

یعنی وہ نبی ایلیا نام جو اس جہان سے مدت پہلے گذر چکا تھا - لیکن ایلیا نہ آیا - اور یہودیوں نے حضرت مسیح کو الزام دیا کہ ایلیا تو ابھی آسمان سے اُترا ہی نہیں آپ کیونکر نبی ہو سکتے ہیں - اِس کا جواب حضرت مسیح کچھ بھی نہیں دے سکے بجز اسکے کہ یحییٰ ذکریا کا بیٹا ہی ایلیا ہے - مگر ظاہر ہے کہ یہہ جواب تو ایک تاویل ہے جو پیشگوئی کے ظاہر الفاظ سے بالکل مخالف پڑی ہے - اگر ایسی ہی تاویل سے کوئی پیشگوئی پوری ہو سکتی تھی تو ہر ایک شخص ایسی تاویل کر سکتا تھا - اور تعجب تو یہہ کہ حضرت یحییٰ کو ایلیا ہونیسے انکار ہے - اَب اِس انکار سے وہ تاویل بھی بیہودہ ہو گئی - اور جبکہ تمام مدار حضرت مسیح کے سچا نبی ہونے کا اسی پیشگوئی سے پورا ہونے پر تھا اور یہہ پوری نہ ہوئی تو حضرات پادری صاحبان تو حضرت مسیح کی خدائی کو روتے ہیں اور یہاں نبوت بھی ہاتھ سے گئی - بلکہ کاذب اور مفتری ہونا ثابت ہوتا ہے - کیونکہ ایلیا کی آنے سے جو شخص پہلے مسیح ہونے کا دعویٰ کرے وہ دعویٰ اُسکا صحیح نہیں ہے - چنانچہ یہودی ابتک یہی حجت پیش کرتے ہیں اور ظاہر نص کتاب اللہ یہودیوں کے ساتھ ہیں اُنکی یہہ حجت ہے کہ اگر ایلیا سے کوئی اَور شخص مراد ہوتا تو خدا تعالیٰ اپنے بندوں کو دھوکہ نہ دیتا بلکہ صاف لفظوں سے کہدیتا کہ ایلیا تو آسمان سے دوبارہ نہیں اوتریگا - بلکہ اُسکی جگہہ یحییٰ ذکریا کا بیٹا پیدا ہوگا - اُسکو ایلیا سمجھ لینا - یہہ پیشگوئی عیسائی مذہب کو نہایت اضطراب میں ڈالتی ہے - اگر قرآن حضرت مسیح کی نبوت کا مصدق ہو کر حضرت ابن مریم کو نبیوں میں داخل نہ کرتا تو کیا کوئی عقلمند قبول کر سکتا تھا کہ عیسیٰ بھی درحقیقت نبی ہے ! کیونکہ کھلی کھلی نص کتاب اللہ کی یہودیوں کے ہاتھ میں ہے جس سے حضرت مسیح کسی طرح سچے نہیں ٹھہر سکتے -

بعض مسلمان جہالت سے کہتے ہیں کہ شاید وہ پیشگوئی محرف ہو گئی ہو گی - مگر ایسا خیال کرنے والے سخت احمق ہیں - تحریف تو بیشک بعض مقامات بائبل میں ہوی ہے مگر جس مقام کو خود حضرت مسیح نے غیر محرف ٹھہرا دیا ہے وہ مقام بلاشبہ حضرت مسیح اور یہود کے اتفاق سے تحریف کے الزام سے پاک ہے - اور قرآن کریم اور حدیث میں اس قصہ کا کچھ ذکر ہی نہیں - تاہم یہہ کہہ سکیں کہ یہہ قصہ احادیث اور قرآن کریم کے مخالف پڑا ہے - پس ہم بہرحال اس قصہ کی تکذیب کے مجاز نہیں ہیں - اتنا کہنا ہمیں ضروری ہے - کہ گو نص کتاب اللہ

کئے ظاہر الفاظ یہودیوں کے عذر کے مؤید ہیں - اور اگر ظاہر پر فیصلہ کریں تو بیشک حضرت
مسیح کی نبوّت ثابت نہیں ہو سکتی - بلکہ کذب اور افترا ثابت ہوتا ہے - اور کذب بھی ایسا
کذب کہ جسکو ایلیا قرار دیا گیا وہ خود ایلیا ہونا منظور نہیں کرتا - اور مدعی سست اور
گواہ چست کا معاملہ نظر آتا ہے - مگر چونکہ قرآن کریم نے حضرت مسیح علیہ السلام کی نبوّت
کی تصدیق کر دی ہے اسلیئے ہم بہر حال حضرت مسیح کو سچا نبی کہتے اور مانتے ہیں
اور انکی نبوّت سے انکار کرنا کفر صریح قرار دیتے ہیں -

اور ایلیا کے قصہ میں یہودیوں کی یہہ حجت کہ اگر یہی شخص درحقیقت مسیح موعود تھا تو ایلیا
کے دوبارہ آنیکی پیشگوئی میں خداتعالیٰ نے اپنے بندوں کو کیوں دھوکہ دیا - اس طرح پیشگوئی
کے الفاظ کیوں نہ لکھے کہ ضرور ہے کہ مسیح سے پہلے یحییٰ بن ذکریا آوے - اور جبکہ نص کتاب اللہ
کے ظاہر الفاظ پر ایمان لانا ضروری ہے تو ایسے موقعہ پر تاویلیں کرنا کفر ہے - یہہ وہ حجت ہے
جو ابتک یہودی لوگ انکار نبوّت مسیح میں پیش کرتے ہیں -

لیکن اَب ہم قرآنی معارف سے قوّت پاکر کہہ سکتے ہیں کہ جبکہ مسیح کی نبوّت قرآن کے
نزول سے بپایہ صداقت پہنچ گئی ہے تو گو ظاہر الفاظ پیشگوئی کے کیسے ہی ان کے مخالف
پڑے ہوں تب بھی ہمیں انکی تاویل کرلینی چاہیئے - چونکہ پیشگوئیوں میں اکثر استعارات بھی ہوتے
ہیں جنسے خلق اللہ کا ابتلا منظور ہوتا ہے تو کیوں ایلیا کی پیشگوئی کو بھی استعارات کی قبیل سے نہ سمجھا
جاوے - یہودی لوگ خداتعالیٰ کی ان سنتوں سے اچھی طرح واقفیت نہیں رکھتے تھے - بلکہ کبھی
الٰہی پیشگوئیوں میں اسطور کے استعارات بھی واقع ہو جاتے ہیں کہ نام کسی کا لیا جاتا ہے اور
قراین کی رو سے مراد کوئی اَور ہوتا ہے - لیکن قرآن کریم نے اِس اُمت پر احسان کیا کہ یہہ تمام معارف
اور سنن اللہ سمجھا دیئے - بلکہ اِن طریقوں کو کئی مواضع میں آپ اختیار کر کے بخوبی تفہیم کردی - دیکھو کیونکر
اپنے زمانہ کے یہودیوں کو ملزم کیا کہ تمنے موسےٰ کی نافرمانی کی - ہارون کا مقابلہ کیا - حالانکہ
اِس جرم کے مجرم وہ تو نہیں تھے - بلکہ اُن کے باپ دادے تھے - اور بخوبی بار بار سمجھا دیا کہ کوئی
شخص دوبارہ دنیا میں نہیں آیا کرتا - مگر یہہ سمجھ یہودیوں کو نہیں دیگئی تھی اور توریت کے طرز و طریق
نے انکو قیامت کی نسبت بھی شک شبہ میں رکھا تھا - اور قرآن شریف کی طرح نصوص صریحہ توریت

سے اُنپر نہیں کھلا تھا کہ کوئی شخص اس جہان سے گزر کر پھر اس دنیا میں آباد ہونے کیلئے نہیں آسکتا اسلیئے وہ اس گرداب میں پڑے اور اُن کا اِس بات پر زور دینا سراسر حماقت تھا کہ مسیح حضرت ایلیا علیہ السلام دوبارہ آسمان پر سے مسیح موعود سے پہلے تشریف لے آئینگے۔ اور اُن کے پاس اسطرح دوبارہ آجانیکی کوئی نظیر بھی نہیں تھی۔ ہاں آجکل کے ظاہری ہیم ملاؤں کی طرح صرف الفاظ پر زور تھا۔ اور ایک نادان کی نظر میں بظاہر یہودیوں کی حجت ایلیا کی دوبارہ آنیکی پیشگوئی میں قوی معلوم ہوتی تھی۔ اور حضرت عیسیٰ کی تاویل کچھ رکیک اور بودی سی پائی جاتی تھی۔ کیونکہ ظاہر نص یہودیوں کا مؤید تھا۔ لیکن اس سنت اللہ پر نظر ڈالنے کے بعد جو قرآن کریم سے مفصل معلوم ہوتا ہے یہ مسئلہ بالکل صاف ہوجاتا ہے۔ کیونکہ دنیا میں کسی کے دوبارہ آنے اور دنیا میں دوبارہ آباد ہونے کے بارے میں یہ کتاب کریم صاف فیصلہ کرتی ہے کہ ایسا ہونا سنت اللہ کے خلاف ہے۔

پس جبکہ دوبارہ آنا دنیا میں ممتنع ہوا تو پھر حضرت ایلیا علیہ السلام کا آسمان سے نازل ہونا اور یہودیوں کے دلوں کو مسیح موعود سے پہلے آکر درست کرنا بدیہی البطلان ہوا۔ ہاں یہ مسئلہ بغیر قرآن کریم پر ایمان لانیکے سمجھ میں نہیں آتا۔ اور اگر توریت پر ہی حصر رکھا جاوے تو افسوس کے ساتھ کہنا پڑتا ہے۔ کہ مسیح ہرگز نبی صادق نہیں تھا!!! ایک مصیبت تو مسیح کے بارے میں یہی پیش آئی تھی۔ دوسرے ظالم عیسائیوں نے اپنے ہاتھوں سے مسیح کو توریت استثنا باب ۲۱ کا مصداق ٹھہرا کر سچے نبیوں کے طریق اور شان سے بکلی بے نصیب اور محروم کردیا۔

اور یاد رہے کہ نظر عمیق کے بعد حضرت مسیح کی تاویل یہودیوں کے تمسک بالظاہر پر غالب ہے۔ گو ایک جلدباز اور دہوکہ کھانے والا حضرت مسیح کی تاویل پر ٹھٹھا اور ہنسی کریگا کہ اپنی نبوت کے ثابت کرنیکے لیئے تاویلات رکیکہ سے کام لیا ہے۔ لیکن جو شخص قرآن کا علم رکھتا ہے۔ اور سنت اللہ کے سلسلہ پر اسکو نظر ہے وہ خوب جانتا ہے کہ حتمی وعدہ خدا تعالیٰ کا یہی ہے کہ اس جہان سے گزرنے والے پھر آسمان سے نہیں اترا کرتے وہ نہ صرف حضرت مسیح کی تاویل کو قبول کریگا بلکہ اُس تاویل سے لذت بھی اٹھائیگا۔ کیونکہ وہ تاویل عہد قدیم کے مطابق ہے۔ اگرچہ نابکار یہودی ابتک یہی روتے ہیں کہ مسیح نے اپنی جھوٹی

نبوت کو لوگ نہیں جانتے لیئے پاک کتابونکی ظاہر نص کو چھوڑ دیا ہے اور سبب اس سے کبھی گفتگو کا اتفاق
پڑے تو بھی دھوکہ دینے والا عذر پیش کرتے ہیں اور ایک ناواقف آدمی جب ان کے اس عذر کو سنیگا
تو ضرور وہ حضرت مسیح کی نبوت کی نسبت کچھ متذبذب ہو جائیگا اور قریب ہے جو انکو فریبی اور جھوٹا کہکر اپنے
تئیں ہلاک کرے - اور غالباً یہہ اعتراض حال کے ملحدوں نے یہودیوں سے ہی لیا ہے - کہ جس حالت
میں یہہ بیان کیا جاتا ہے کہ حضرت مسیح مُردے زندہ کرتے تھے بلکہ ایکدفعہ تو تمام مُردے اور
تمام مقدس نبی زندہ ہوکر شہر میں آ بھی گئے تھے تو وہ ایلیا علیہ السلام جنکے دوبارہ
آنیکی وجہ سے حضرت مسیح نے ناچار ہوکر تاویلات رکیکہ سے کام لیا - کیوں انکو اپنی تصدیق نبوت
کیلئے کیوں یہودیوں کو دکھلاکر اس جھگڑے کو طے نہ کرلیا - اور کیوں تاویلات رکیکہ کی مصیبت میں
پڑے - جو شخص اپنے اقتدار سے مُردہ کو آپ زندہ کرسکتا تھا چاہیئے تھا کہ پیشگوئی کی علامت
پوری کرنیکے لیئے زندہ کرتا یا آسمان سے ہی اُتارا ہوتا خدائی کے کام تو کن فیکون سے چلتے ہیں مگر
اس خدا کو کیا پیش آیا - کہ شریر یہودی اُسپر غالب ہو گئے اور انکی حجت کو توڑ نہ سکا اور ظاہر نص کو چھوڑکر
یوں ایک تاویل سے جہان کو تباہی اور فتنہ میں ڈالدیا - تا کسی طرح مسیح موعود بن جاوے - جس شخص
کے ہاتھ میں زندہ کرنا ہو بلکہ اسکا معجزہ ہی احیاء موتی ہو - اُسپر کیا مشکل تھا کہ فی الفور ایلیا نبی کو زندہ کرکے
یا آسمان سے اوتار کر یہودیوں پر ظاہر الفاظ نص کے موافق اپنی حجت پوری کر دیتا - مگر ایسے اعتراض
وہی کریگا جو اپنی جہالت سے دنیا میں دوبارہ مُردوں کے آنیکا قائل ہوگا -

ہمارے اسوقت کے نام کے مولوی جو رجماً بالغیب کہتے ہیں جو شاید ایلیا نبی کے دوبارہ آنیکا قصہ
محرّف ہو یہہ سراسر انکی خیانت ہے - جس قصہ کی حضرت عیسیٰ نے تصدیق کی - اور تمام یہودیوں کا اُسپر
اتفاق ہے وہ کیونکر محرف ہو سکتا ہے - اور پھر بطریق تنزل ہم کہتے ہیں کہ اللہ اور رسول نے اسکی
تحریف کی ہمکو خبر نہیں دی - لہذا ہم بموجب حدیث صحیح کے تکذیب کرنیکے مجاز نہیں ہیں اگر لا تصدقوا پر نظر
تو لا تکذبوا بھی ساتھ یاد رکھو - لیکن اس قصہ میں تو ہمارے مولویوں کو یہہ دھڑکہ شروع ہوا کہ اگر حضرت عیسیٰ کی
اس تاویل کو تسلیم کرلیں اور قصہ کو صحیح سمجھیں تو پھر حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے دوبارہ آنے سے بھی ہاتھ دھو لینا
چاہیئے - جب ایک مرتبہ فیصلہ ہو چکا تو دوسرا مقدمہ اُٹھانا بیہودگی بن جاتا ہے - مومن وہ ہوتا ہے جو
دوسرے کے حال سے عبرت پکڑے - اگر نزول کا لفظ احادیث میں موجود ہے تو موت عیسیٰ کے

الفاظ قرآن اور حدیث دونوں میں موجود ہیں اور توفّی کے معنی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہ سے بجز مار دینے کے اور ثابت نہیں ہوئے۔ پس جب اصل مسئلہ کی حقیقت یہ کھلی تو نزول اسکی فرع ہے اسکے وہی معنی کرنے چاہئیں جو اصل کے مطابق ہوں۔ اگر تمام دنیا کے مولوی متفق ہو کر آیت **یا عیسٰے انّی متوفیک**۔ اور آیت **فلما توفیتنی** میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یا کسی صحابی سے بجز مار دینے کے کوئی اور معنے ثابت کرنے چاہیں تو اُن سے بنانے ہرگز ممکن نہیں اگرچہ اس غم میں مر جائیں اسی وجہ سے امام ابن حزم اور امام مالک اور امام بخاری اور دوسرے بڑے بڑے اکابر کا یہی مذہب ہے کہ درحقیقت حضرت عیسیٰ فوت ہوگئے ہیں۔ افسوس کہ جاہل مولویوں نے ناحق شور مچایا۔ اور آخر حضرت عیسیٰ کی موت ثابت نہیں ہوئی جسکے ثبوت سے وہ ایسے نادم ہوئے کہ بس مر گئے وحی اللہ پر کم توجہ رکھنے سے یہ تمام مصیبتیں انپر پڑیں۔ مولویوں نے یہ بھی نہ سوچا کہ خداتعالیٰ نے آج سے سولہ برس پہلے الہام مندرجہ براہین احمدیہ میں اس عاجز کا نام عیسےٰ رکھا ہے کیا انسان اتنا لمبا منصوبہ کر سکتا ہے کہ جو افترا سولہ برس کے بعد کرنا تھا اُسکی تمہید اتنی مدت پہلے ہی کی جاوے اور خدا نے بھی اس قدر لمبی مہلت دیدی جسکی دنیا میں جب سے دنیا شروع ہوئی کوئی نظیر نہیں پائی جاتی والسلام علی من اتبع الہدیٰ

وحی حق بینا ز اشارات خداست ۔ گر نفہمد جاہلے کج دل رواست
چشمۂ فیض است وحی ایزدی ۔ لیکن آن فہمد کہ باشد مہتدی
وحی قرآن رازہا دارد بسے ۔ نسبتے باید کہ تا فہمد کسے
واجب آمد نسبت اندر دین نخست ۔ کار بے نسبت نمے آید درست
آن سعیدے کش ابوبکر ست نام ۔ نسبتے میداشت با خیر الانام
زین نشد محتاج تفتیش و راز ۔ جان او بشناخت روئے پاک باز
ہست فرقے در نظرہا اے سعید ۔ آنچہ ہارون دید آن قارون ندید
بود ہارون پاک و اں کرمے پلید ۔ کے بماند بایزیدے با یزید
گر نباشد نسبتے در جائے گاہ ۔ ظلمتے در ہر قدم گیرد براہ
آن یکے را مہ عیان پیش نظر ۔ دیگرے را ابر کردہ کور و کر
آن نشستہ با نگار دلربا ۔ وین ز کوری در انکار و ابا
مہ نمے آید نظر در وقت ابر ۔ ہمچنین صدیق و دجّال گبر
اے برادر از تأمل کن تلاش ۔ ہان مرو چون توسنے آہستہ باش
اے پئے تکفیر ما بستہ کمر ۔ خانہ ات ویران تو در فکر دگر
صد ہزاران کفر در جانت نہان ۔ رو چہ نالی بہر کفر دیگران
خیز و اوّل خویشتن را کن درست ۔ نکتہ چین را چشم می باید نخست
لعنتی گر لعنتے بر ما کند ۔ او نہ بر ما خویش را رسوا کند
لعنت اہل جفا آسان بود ۔ لعنت آن باشد کہ از رحماں بود

اس زمانہ کا ملہم ازالۂ اوہام صفحہ ۶۹۵

جسکے لئے پارسیوں نے اپنی جگہ اور عبرانی والوں نے اپنی جگہ اور آریہ قوم نے اپنی جگہ دعوے کئے کہ انہیں کی وہ زبان ہے وہ **عربی مبین** ہے اور دوسرے تمام دعویدار غلطی پر اور خطا پر ہیں اگرچہ ہمنے اس امر کو سرسری طور پر ظاہر نہیں کیا بلکہ اپنی جگہ پر پوری تحقیقات کرلی ہے اور ہزارہا الفاظ سنسکرت وغیرہ کا مقابلہ کرکے اور ہر یک لغت کے ماہروں کی کتابوں کو سن کر اور خوب عمیق نظر ڈالکر اس نتیجہ تک پہنچے ہیں کہ زبان عربی کے سامنے سنسکرت وغیرہ زبانوں میں کچھ بھی خوبی نہیں پائی جاتی بلکہ عربی کے الفاظ کے مقابل پر ان زبانوں کے الفاظ لنگڑوں لولوں اندھوں بہروں مبروصوں مجذوموں کے مشابہ ہیں جو فطری نظام کو بکلی کھو بیٹھے ہیں اور کافی ذخیرہ مفردات کا جو کامل زبان کے لئے شرط ضروری ہے اپنے ساتھ نہیں رکھتے لیکن اگر ہم کسی آریہ صاحب یا کسی پادری صاحب کی رائے میں غلطی پر ہیں اور ہماری یہ تحقیقات انکی رائے میں اس وجہ سے صحیح نہیں ہے کہ ہم ان زبانوں سے ناواقف ہیں تو **اوّل** ہماری طرف سے یہ جواب ہے کہ جس طرز سے ہمنے اس بحث کا فیصلہ کیا ہے اسمیں کچھ ضروری نہ تھا کہ ہم سنسکرت وغیرہ زبانوں کے املاء انشاء سے بخوبی واقف ہو جائیں ہمیں صرف سنسکرت وغیرہ کے مفردات کی ضرورت تھی سو ہمنے کافی ذخیرہ مفردات کا جمع کرلیا اور پنڈتوں اور یورپ کے زبانوں کے ماہروں کی ایک جماعت سے ان مفردات کے ان معنوں کی بھی جہانتک ممکن تھا تنقیح کرلی۔ اور انگریز محققوں کی کتابوں کو بھی بخوبی غور سے سن لیا اور ان باتوں کو مباحثات میں ڈالکر بخوبی صاف کرلیا اور پھر سنسکرت وغیرہ کی زباندانوں سے مکرر شہادت لیلی جس سے یقین ہوگیا کہ درحقیقت وید کی سنسکرت وغیرہ زبانیں ان خوبیوں سے عاری اور بے بہرہ ہیں جو عربی زبان میں ثابت ہوئیں ٭

پھر **دوسرا** جواب یہ ہے کہ اگر کسی آریہ صاحب یا کسی اور مخالف کو یہ تحقیقات ہماری منظور نہیں تو انکو ہم بذریعہ اس **اشتہار** کے اطلاع دیتے ہیں کہ ہم نے زبان عربی کی فضیلت اور کمال اور فوق الالسنہ ہونیکے دلایل اپنی اس کتاب میں مبسوط طور پر لکھدئے ہیں جو بتفصیل ذیل ہیں۔

۱۔ عربی کی مفردات کا نظام کامل ہے۔
۲۔ عربی اعلیٰ درجہ کی علمی وجوہ تسمیہ پر مشتمل ہے جو فوق العادت ہیں۔
۳۔ عربی کا سلسلہ اطراد مواد اتم واکمل ہے۔
۴۔ عربی کی تراکیب میں الفاظ کم اور معانی زیادہ ہیں۔
۵۔ عربی زبان انسانی ضمائر کا پورا نقشہ کھینچنے کیلئے پوری پوری طاقت اپنے اندر رکھتی ہے۔

اب ہر یک کو اختیار ہے کہ ہماری کتاب کے چھپنے کے بعد اگر ممکن ہو تو یہ کمالات سنسکرت یا کسی اور زبان میں ثابت کرکے

یا اس اشتہار کے پہنچنے کے بعد ہمیں اپنے منشاء سے اطلاع دے کہ وہ کیونکر اور کس طور سے اپنی تسلی کرنا چاہتے ہیں یا اگر اسکو ان فضائل میں کچھ کلام ہو یا سنسکرت وغیرہ کی بھی کوئی ذاتی خوبیاں بتلانا چاہتا ہے تو جبتک ثابت نہ کرے ہم خود بھی اسکی بات کو سنینگے گو چونکہ اکثر یہ بھی فراخ اس قسم کبھی ہر ایک قوم میں پائے جاتے ہیں کہ یہ خدشہ آخر دل میں باقی رہجاتا ہے کہ شاید سنسکرت وغیرہ میں کوئی ایسی بھی چھپے ہوئے کمالات ہوں جو انہیں لوگوں کو معلوم ہوں جو ان زبانوں کی کتابوں کو پڑھتے پڑھاتے ہیں اسلئے ہمنے اس کتاب کے ساتھ پانچہزار روپیہ کا انعامی اشتہار شائع کر دیا ہے اور یہ پانچہزار روپیہ صرف کہنے کی بات نہیں بلکہ کسی آریہ صاحب یا کسی اور صاحب کے درخواست کے آنے پر پہلے ہی ایسی جگہ جمع کرا دیا جائیگا جس میں وہ آریہ صاحب یا اور صاحب بکلی مطمئن ہوں اور سمجھ لیں کہ فتح یابی کی حالت میں بغیر حرج کے وہ روپیہ انکو وصول ہو جائیگا مگر یاد رہے کہ روپیہ جمع کرانیکی درخواست اس وقت آنی چاہئے جبکہ تحقیق الالسنہ کی کتاب چھپ کر شائع ہو جائے اور جمع کرانے سے پہلے اس امر کے بارہ میں ایک تحریری اقرار دینا ہوگا کہ اگر وہ پانچہزار روپیہ جمع کرانیکے بعد مقابلہ سے گریز کر جائیں یا اپنی لاف و گزاف کو انجام تک نہ پہنچا سکے تو وہ تمام حرجہ ادا کرے جو ایک تجارتی روپیہ کے لئے کسی مدت تک بند رہنے کی حالت میں ضرور الوقوع ہے۔ والسلام علی من اتبع الہدیٰ

# عبدالحق غزنوی کے مباہلہ کا نتیجہ

عبدالحق غزنوی نے اپنے بیہودہ اشتہار میں مباہلہ میں فتحیاب ہونیکا بہت سوچ فکر کے بعد یہ حیلہ نکالا تھا کہ بھائی کے مرنے سے اسکی بیوی میرے قبضہ میں آگئی اور یہ بھی اشارہ کیا تھا کہ آئندہ لڑکا پیدا ہونیکی امید ہے مگر اسکے جواب میں ہمنے اپنے رسالہ انوار الاسلام میں لکھدیا تھا کہ بھائی کا مرنا اور اسکی ضعیفہ بیوہ کو نکاح میں لانا کوئی مراد پانے کی بات نہیں بلکہ اسکا ذکر کرنا ہی جائے شرم ہے وہ ضعیفہ جو اپنی جوانی کا اکثر حصہ کھا چکی تھی اگر اسکو نکاح میں لاکر تو ناحق عبدالحق نے ردّی کا چرخہ اپنے گلے ڈال لیا اب معلوم ہوا ہوگا کہ ایسے بیہودہ نکاح سے دکھ یا نومیدی ہوئی باقی رہا لڑکا پیدا ہونا اس کا عبدالحق نے ابتک کوئی اشتہار نہیں دیا شاید وہ پیٹ کے اندر ہی اندر گم ہو گیا یا بموجب آیت قرآنی لڑکی پیدا ہوئی اور منہ کالا ہو گیا لیکن ہمیں خدا تعالیٰ نے عبدالحق کی پیشگوئی کے جواب میں بشارت دی تھی کہ تجھے ایک لڑکا دیا جائیگا جیسا کہ ہم اسی رسالہ انوار الاسلام میں اس بشارت کو شائع بھی کر چکے ہیں سو الحمد للہ والمنۃ کہ اس الہام کی رو سے ۲۷ ذیقعدہ ۱۳۱۲ھ مطابق ۲۴ مئی ۱۸۹۵ء میرے گھر میں لڑکا پیدا ہوا جسکا نام **شریف احمد** رکھا گیا۔ والسلام علی من اتبع الہدیٰ

راقم خاکسار **غلام احمد** عفی عنہ

As the Muslims of India entertain different beliefs with regard to "The coming Mehdi" and especially the nature of his appearance among the Muslims according to some Muslims he will be a reformer and engenderer of new-life, like a true lover of peace and tranquility and a person poor in heart; – the Muslims of this party considering his appearance as nearly spiritual. while other Muslims, such as Maulvi Muhammad Husain of Batala, editor of Isha-at-Ussunnah and leader and advocate of Ahl-e-Hadis or Wahabis of his class, believe that the "coming Mehdi" will be Ghazi, general slaughterer and upsetter of the empires of the nations other than Muslims, especially the better opponent of the British Empire, and speak of the terrible consequences resulting from the bloody deeds of this Mehdi; I have written this pamphlet to show which of thes two Muslim parties is right in its beliefs with regard to "the coming Mehdi"

It will be better that our benign Government will get this pamphlet translated into English, & hence make itself acquainted with these differences concerning "the coming Mehdi."

# Haqiqat-ul-Mehdi

# حقیقت المہدی

# The true nature of Al-mehdi

بتاریخ ۱۸ فروری مطبع ضیاء الاسلام قادیان میں باہتمام حکیم فضل الدین صاحب بھیروی منطبع ہوا تعداد جلد ۲۸۰۰

# مہدی کے متعلق عقیدے

بہت ضروری ہے کہ ہم گورنمنٹ عالیہ انگلشیہ پر ظاہر کریں کہ مہدی معہود کے بارے میں فرقہ وہابیہ کا جو اپنے تئیں اہل حدیث کے نام سے موسوم کرتے ہیں جن کا سرگروہ مولوی ابوسعید محمد حسین بٹالوی اپنے تئیں خیال کرتا ہے کیا عقیدہ ہے۔ اور اس بارے میں میرا اور میری جماعت کا کیا عقیدہ ہے۔ کیونکہ اس تمام اختلاف اور باہمی عداوت کی جڑ یہی ہے کہ میں ایسے مہدی کو نہیں مانتا اس لئے بس ان لوگوں کی نظر میں کافر ہوں اور میری نظر میں یہ لوگ غلطی پر ہیں۔ سو میں ذیل میں بمقابل اپنے عقیدہ کے ان لوگوں کا عقیدہ لکھتا ہوں جو مہدی کے بارے میں رکھتے ہیں۔ اگرچہ یہ عقیدہ جو مہدی کی نسبت اہل حدیث کو ہے جن کا اصلی نام وہابی ہے اُنکے صدہا رسالوں اور کتابوں میں پایا جاتا ہے لیکن میں مناسب دیکھتا ہوں کہ نواب صدیق حسن خان کی کتابوں میں سے اس عقیدہ کا کچھ حال بیان کروں کیونکہ مولوی محمد حسین جو انکا سرگروہ ہے صدیق حسن خان کو اس صدی کا مجدد مان چکا ہے (دیکھو اشاعۃ السنہ) اور اسکی کتابوں کو ایک مجدد کی ہدایات کی حیثیت سے ہر ایک اہل حدیث کے لئے واجب العمل سمجھتا ہے اور وہ یہ ہے

## ہمارے مخالف مولویوں کا عقیدہ مہدی کی نسبت

نواب صدیق حسن خاں اپنی کتاب حجج الکرامہ کے صفحہ ۳۰۴ میں اور نیز اُس کا بیٹا سید نور الحسن خان اپنی کتاب اقتراب الساعہ کے صفحہ ۶۴ میں مہدی کی نسبت اہل حدیث کے عقیدہ کو اس طرح پر بیان کرتے ہیں جس کا خلاصہ یہ ہے کہ مہدی ظاہر ہوتے ہی اسقدر عیسائیوں کو قتل کرے گا کہ جو اُن میں سے باقی رہ جائیں گے انکو حکومت اور بادشاہت کا حوصلہ نہیں رہیگا اور ریاست کی بو اُنکے دماغ میں سے نکل جائے گی اور ذلیل ہو کر بھاگ جائیں گے" پھر اُسی حجج الکرامہ کے صفحہ ۴۰۳ سطر ۸ میں لکھا ہے کہ اس فتح کے بعد مہدی ہندوستان پر چڑھائی کریگا اور ہندوستان کو فتح کریگا اور ہندوستان کے بادشاہ کو گردن میں طوق ڈالکر اسکے سامنے حاضر کیا جائیگا اور تمام خزانے اور بنک گورنمنٹ کے لوٹ لیں گے" اور پھر اُسکی زیادہ تشریح کتاب اقتراب الساعہ کے صفحہ ۶۴ میں اسطرح کی ہے [illegible]

## میرا اور میری جماعت کا عقیدہ مہدی کی نسبت

مہدی اور مسیح موعود کے بارے میں جو میرا عقیدہ اور میری جماعت کا عقیدہ ہے وہ یہ ہے کہ اس قسم کی تمام حدیثیں جو مہدی کے آنے کے بارے میں ہیں ہرگز قابل وثوق اور قابل اعتبار نہیں ہیں۔ میرے نزدیک ان پر تین قسم کا جرح ہوتا ہے یا یوں کہو کہ وہ تین قسم سے باہر نہیں (۱) اول وہ حدیثیں کہ موضوع اور غیر صحیح اور غلط ہیں اور انکے راوی خیانت اور کذب سے متہم ہیں اور کوئی دیندار مسلمان ان پر اعتماد نہیں کر سکتا۔ (۲) دوسری وہ حدیثیں ہیں جو ضعیف اور مجروح ہیں اور باہم تناقض اور اختلاف کی وجہ سے پایہ اعتبار سے ساقط ہیں اور حدیث کے نامی اماموں نے یا تو انکا قطعاً ذکر ہی نہیں کیا اور یا جرح اور بے اعتباری کے لفظ کے ساتھ ذکر کیا ہے اور توثیق رواۃ نہیں کی یعنے راویوں کا صدق

نزول مسیح

بسم اللہ الرحمن الرحیم

نحمدہ ونصلی

ربنا افتح بیننا وبین قومنا بالحق وانت خیر الفاتحین

اے قدیر و خالق ارض و سما
اے رحیم و مہربان و رہنما

اے کہ میداری تو بر دلہا نظر
اے کہ از تو نیست چیزے مستتر

گر تو مے بینی مرا پُر فسق و شر
گر تو دید استی کہ ہستم بدگہر

پارہ پارہ کن من بدکار را
شاد کن ایں زمرۂ اغیار را

بر دل شاں ابر رحمت ہا ببار
ہر مراد شاں بفضل خود برآر

آتش افشاں بر در و دیوار من
دشمنم باش و تبہ کن کار من

ور مرا از بندگانت یافتی
قبلۂ من آستانت یافتی

در دل من آں محبت دیدۂ
کز جہاں آں راز را پوشیدۂ

با من از روئے محبت کار کن
اندکے افشاء آں اسرار کن

اے کہ آئی سوئے ہر جویندۂ
واقفی از سوز ہر سوزندۂ

زاں تعلق ہا کہ با تو داشتم
زاں محبت ہا کہ در دل کاشتم

خود بروں آ از پئے ابراء من
اے تو کہف و ملجاء و ماوائے من

آتشے کاندر دلم افروختی
وز دم آں غیر خود را سوختی

ہم ازاں آتش رخ من بر فروز
ویں شب تارم مبدل کن بروز

چشم بکشا ایں جہان کور را
زآسماں نور نشان خود نما

ایں جہان بینم پر از فسق و فساد
از حقائق غافل و بیگانہ اند

سرد شد دلہا ز مہر روئے دوست

اے شدید البطش بنما زور را
یک گلے از بوستان خود نما

غافلاں را نیست وقت موت یاد
ہمچو طفلاں مائل افسانہ اند

روے دلہا تافتہ از کوئے دوست

سیل در جوش است و شب تاریک و تار
از کرم ہا آفتابے را بر آر

چونکہ قدیم سے یہی زمانہ کی عادت ہے کہ جب کسی قوم میں کوئی ایسا فرقہ پیدا ہوتا ہے کہ اُس قوم کی نظر میں اُس فرقہ کے اصول اور عقائد اُنکے اپنے اصول اور عقیدوں کے برخلاف ہوتے ہیں تو اُس قوم کے سرگروہ یہ کوشش کرتے ہیں کہ اُس فرقہ کو کسی طرح نابود کردیں اور ہمیشہ یہی کوشش کرتے رہتے ہیں کہ قوم کے سامنے اور نیز گورنمنٹ کے سامنے اُنکو بدنام کریں۔ سو یہی معاملہ اس ملک کے بعض مولویوں نے مجھ سے کیا ہے۔ جن میں سے پکا دشمن اور مخالف مولوی محمد حسین بٹالوی ایڈیٹر اشاعۃ السنہ ہے۔ اس بیچارے نے میری بدخواہی کے لئے اپنا آرام حرام کردیا۔ بٹالہ سے بنارس تک اپنا قابل شرم استفتا لیکر میرے کفر کی نسبت مہریں لگواتا پھرا اور پھر جب فقط ایسی کارروائی پر اس کی طبیعت خوش نہ ہوئی تو گورنمنٹ تک خلاف واقعہ یہ باتیں میری نسبت پہونچاتا رہا کہ یہ شخص درپردہ باغی ہے اور مہدی سوڈانی سے بھی زیادہ خطرناک ہے۔ حالانکہ آپ ہی اپنے اشاعۃ السنہ میں میرے بارہ میں یہ مضمون شایع کرچکا تھا کہ اس شخص کی نسبت بغاوت کا خیال دل میں لانا کمال درجہ کی بے ایمانی ہے اور بار بار لکھ چکا تھا کہ میں اپنی ذاتی واقفیت سے گواہی دیتا ہوں کہ یہ شخص اور اس کا والد مرزا غلام مرتضےٰ صاحب گورنمنٹ انگریزی کے خیرخواہ جان نثار ہیں۔ غرض جب اس دانا گورنمنٹ نے اس حاسد کی باتوں کی طرف کچھ توجہ نہ کی تو پھر اپنی قوم

کو لکھنا شروع کیا اور میری نسبت یہ فتویٰ شایع کیا کہ اس شخص کا قتل کرنا موجب ثواب ہے
چنانچہ اس فتویٰ کو دیکھکر اور کئی مولویوں نے بھی قتل کا فتویٰ دیدیا۔ پس بلاشبہ یہ سچ ہے کہ اگر
خدا تعالیٰ اپنے فضل سے یہ سامان پیدا نہ کرتا کہ اس گورنمنٹ عالیہ کے زیر سایہ مجھے پناہ دیتا تو
معلوم نہیں کہ ایسے غازی مجاہد ابتک کیا کچھ نہ دکھاتے۔ یہ شخص بار بار مجھے امیر کابل کی دھمکی
دیتا رہا ہے کہ وہاں چلو تو پھر زندہ نہ آؤ گے۔ یہ تو ہمیں معلوم تھا کہ یہ شخص امیر کابل کے پاس ضرور
گیا تھا۔ مگر یہ بھید ابتک نہیں کھلا کہ امیر نے اس شخص کو میرے قتل کی نسبت کیوں اور کس وجہ
سے وعدہ دیا۔ مگر یاد رہے کہ میرے منافقانہ اصول نہیں ہیں۔ اگر اس شخص نے امیر کو میری
نسبت یہہ کہکر برگشتہ کیا ہے کہ یہ شخص اس مہدی اور مسیح کے آنے سے منکر ہے جس کا انتظار
جسمانی خیالات کے لوگ کر رہے ہیں تو مجھے حق بات کے بیان کرنے میں امیر کابل کا کیا خوف ہے
میں برملا کہتا ہوں کہ اس غازی مہدی اور غازی مسیح کے آنے کا میں منکر ہوں گو یہ کلمات کسی
بے ادبی پر حمل کئے جائیں۔ مگر جو کچھ خدا نے میرے پر ظاہر کیا میں اس کو چھوڑ نہیں سکتا۔ میں
اس بات کا قائل ہوں کہ روحانی طور پر اسلام کو ترقی ہوگی اور امن اور صلحکاری سے سچائی
پھیلے گی۔ مگر اس شخص کی حالت پر سخت افسوس ہے کہ کئی رنگ بدلاتا ہے۔ مولویوں کو
در پردہ کچھہ کہتا ہے اور گورنمنٹ انگریزی کو کچھہ اور۔ پھر امیر کابل کے پاس اُس کے خوش کرنے
کے لئے اسکی مرضی کے موافق عقائد ظاہر کرتا ہے۔ میں یقین رکھتا ہوں کہ اس شخص نے کابل
میں جاکر اپنے وجود کو عقیدہ کے رو سے امیر کے اغراض کے موافق ظاہر کیا ہے۔ کیونکہ اگر امیر
کابل ایسا ہی شخص ہے جو اپنے مخالف عقیدہ کو پاکر فی الفور قتل کر دیتا ہے تو یہ سوال پیدا ہوتا ہے
کہ ایسے امیر سے یہ کیونکر بچکر آگیا۔ کیا یہ شخص اقرار کر سکتا ہے کہ یہ امیر کابل کا ہم عقیدہ ہے
رہے میرے عقائد سو جیسا کہ وہ واقعی سچے ہیں ایسا ہی وہ ہر ایک فتنہ سے پاک اور
مبارک ہیں۔ ایک دانا سوچ سکتا ہے کہ ہمارے یہ عقائد کہ کوئی مہدی یا مسیح ایسا آنے والا
نہیں ہے جو زمین کو خون سے سرخ کر دے گا اور بڑا کمال اس کا یہ ہوگا کہ جبر سے

لوگوں کو مسلمان کرے۔ یہ کیسے عمدہ اور نیک عقائد ہیں جو سراسر امن اور حلم کے اصولوں پر مبنی ہیں جنکی وجہ سے نہ کسی مخالف کو یہ موقعہ ملتا ہے کہ اسلام پر کسی قسم کے جبر کا الزام قائم کرے اور نہ بنی نوع سے خواہ نخواہ کی درندگی کا برتاؤ کرنا پڑتا ہے اور نہ اخلاقی حالت پر کوئی دھبہ لگتا ہے اور نہ ایسے پاک عقیدہ کے لوگ کسی مخالف المذہب گورنمنٹ کے نیچے منافقانہ زندگی بسر کر سکتے ہیں۔ لیکن وہ عقیدے جو ہمارے عقائد کے مخالف ہیں جن کے لئے یہ لوگ امیدیں کئے بیٹھے ہیں اُنکی تصریح کی ضرورت نہیں۔ ہماری دانا گورنمنٹ کو یاد رکھنا چاہیئے کہ مسلمانوں کے متفرق فرقوں میں سے خطرناک وہ گروہ ہے جنکے عقائد خطرناک ہیں محمد حسین بٹالوی کا مجھے مہدی سوڈانی سے مشابہت دینا کسقدر گورنمنٹ کو دھوکہ دینا ہے۔ ظاہر ہے کہ نہ میں جہاد کا قائل اور نہ ایسے مہدی کو ماننے والا اور نہ ایسے کسی مسیح کے آنے کا انتظار رکھتا ہوں جس کا کام جہاد اور خونریزی ہو تو پھر سوڈانی کو مجھ سے کیا مشابہت اور مجھے اُس سے کیا مناسبت۔ جہانتک میرا خیال ہے میں جانتا ہوں کہ مہدی سوڈانی کے عقیدہ سے ان لوگوں کے عقیدے بہت مشابہ ہیں۔ اگر محمد حسین اور اسکے دس بیس دوست مولویوں کے ایک دوسرے کے روبرو حلفاً اظہار لئے جائیں تو فی الفور پتہ لگ جائے گا کہ مہدی سوڈانی کے عقائد سے میرے عقائد ملتے ہیں یا ان لوگوں کے۔

مجھے کچھ ضرورت نہ تھا کہ میں ان باتوں کا ذکر کروں۔ گورنمنٹ عالیہ خوب دانا ہے وہ کسی کا دھوکا کھا نہیں سکتی۔ لیکن چونکہ محمد حسین نے بارہا میرے پر یہ الزام لگایا ہے کہ گویا مہدی سوڈانی سے میرے حالات مشابہ بلکہ اس سے بھی زیادہ خطرناک ہیں اس لئے ضرور تھا کہ اس افترا کا میں جواب دیتا۔ خدا تعالیٰ کا شکر ہے کہ منافقانہ کارروائیوں سے اُس نے مجھے محفوظ رکھا ہے۔ یہ نہیں کہ محمد حسین کی طرح گورنمنٹ انگریزی کو کچھ بتلاؤں اور اپنے ہم جنس مولویوں پر کوئی اور عقائد ظاہر کروں۔ یہ کس قدر قابل شرم اور کمینہ خصلت ہے کہ محمد حسین بٹالوی نے دوسرے مولویوں سے اُنکے مہدی کے متعلق

عقائد سے اتفاق رائے ظاہر کیا اور اسی طرح امیر کابل کو بھی خوش کیا اور اُس سے بہت سا روپیہ انعام پایا۔ اور گورنمنٹ کے پاس یہ بیان کیا کہ گویا وہ ایسے عقائد سے بیزار اور ایسی حدیثوں کو سراسر غلط اور موضوع سمجھتا ہے۔ کیا یہ قابل تعریف خصلت ہے؟ ہرگز نہیں۔ منافقوں سے نہ خدا تعالیٰ راضی ہو سکتا ہے اور نہ کوئی دانا گورنمنٹ راضی ہو سکتی ہے۔ ظاہر و باطن ایک ہونا نہایت عمدہ خصلت ہے۔ گورنمنٹ سوچ سکتی ہے کہ یہ لوگ مجھ سے کیوں ناراض ہیں اور اصل جڑ ناراضگی کی کیا ہے۔ گورنمنٹ کے لئے سر سید احمد خاں کے سی ایس آئی کی شہادت کافی ہے جسکو وہ آخری وقت میں میری نسبت شایع کر گئے بلکہ تمام مسلمانوں کو نصیحت دی کہ اس شخص کے اُس طریق عمل پر چلنا چاہیئے جو گورنمنٹ انگریزی کی نسبت اس کے خیالات ہیں"۔ کون نیک دل انسان ہے جو اس بات پر اطلاع پاکر افسوس نہیں کریگا کہ محمد حسین نے نہایت کینہ پن سے مسلمانوں کو میرے دُکھ دینے کے لئے آمادہ کر دیا۔ میں اپنے طور پر روحانی امور کی دعوت کرتا تھا اور کبھی میں نے محمد حسین کو مخاطب نہیں کیا تھا کہ یکدفعہ اُس نے خود بخود میرے لئے استفتاء طیار کیا اور یہ کوشش کرنا چاہا کہ لوگ مجھے کافر اور دجّال قرار دیں۔ پہلے وہ فتوی اپنے اُستاد نذیر حسین دہلوی کے سامنے پیش کیا۔ چونکہ نذیر حسین مذکور اُسی کا ہم مشرب اور ہم مادہ ہے اور جو اس بھی پیرانہ سالی کے ہیں اور فطرتاً کوتہ اندیش ملّاؤں کی طرح بغض اور بخل بھی بہت ہے اس لئے فی الفور بلا توقف میرے کفر پر گواہی دی۔ پھر کیا تھا تمام اس کے فضلہ خوار شاگردوں نے تکفیر کا فتویٰ دیدیا۔ خیر یہ تو وہ امر ہے کہ مرنے کے بعد ہر ایک شخص معلوم کر لے گا کہ کون کافر اور کون مومن ہے لیکن اسجگہ صرف یہ ظاہر کرنا منظور ہے کہ محمد حسین نے خواہ نخواہ سراسر عناد کی وجہ سے فتویٰ طیار کیا۔ اور ہندوستان میں جابجا سیر کر کے صدہا مہریں اُسپر لگوائیں کہ یہ شخص کافر اور دجّال ہے اور پھر اُس وقت سے آجتک توہین اور تحقیر اور گالیاں دینے سے باز نہ آیا اور گندی گالیوں کے مضمون اپنے ہاتھ سے لکھے اور محمد بخش جعفر زٹلی لاہوری اور ابوالحسن تبتی کے نام پر چھپوا دیئے اور پھر اکثر مضمون انکو نقل کے طور پر اپنے رسالوں میں لکھتا رہا۔ یہ تمام ثابت شدہ امور ہیں صرف ظنی باتیں نہیں ہیں۔ اور پھر اس پر بھی اکتفا نہ کی اور میرے قتل کا فتویٰ دیا۔ بارہا مباہلہ کی درخواست کی اور پھر اعراض کیا

اور مجھے بدنام کیا کہ مباہلہ نہیں کرتے۔ یہی موجبات تھے جن کی وجہ سے میں نے اشتہار مباہلہ
۲۱ نومبر ۱۸۹۸ء کو شایع کیا تھا۔ بعد اس کے محمد حسین نے ایک چھری خریدی جس سے مجھے اس
طرح سے بدنام کرنا تھا کہ گویا میں اسکو قتل کرنا چاہتا ہوں۔ لیکن جس شخص نے پہلے اس سے
میرے قتل کا فتویٰ دیا اس کا چھری خریدنا اس بات پر دلالت کرتا ہے۔ سوچنا چاہیے کہ میں نے
اپنی پیشگوئی کے معنے صاف طور پر اشتہار میں درج کئے تھے کہ اس سے مراد کسی کی موت وغیرہ
نہیں بلکہ مراد یہ ہے کہ جو شخص جھوٹا ہے وہ علماء اور اہل انصاف کی نظر میں ذلیل ہوگا اور اس ذلت
کو قانون سے کچھ تعلق نہ تھا مگر تاہم بعض اہل غرض نے یہی قانون کا نشانہ بنا مدعا رکھکر حکام تک اس
بات کو پہونچایا۔ اگر دو چار عربی جاننے والوں سے اس الہام کے حلفاً معنے پوچھے جاتے اور سب سے
پہلے چند عربی دان لوگوں کا میرے روبرو اظہار لیا جاتا تو یہ مقدمہ ایک قدم بھی نہ چل سکتا۔ کیونکہ
ایسی ذلت کو جو علماء کے فتوے پر موقوف ہی قانون سے کچھ بھی تعلق نہ تھا مگر ایسا نہ ہوا اور اسی
وجہ سے بڑا حرج پیش آیا۔ حالانکہ اشتہار ۲۱ نومبر اور ۳۰ نومبر ۱۸۹۸ء میں اسکی تشریح بھی موجود
تھی۔ محمد حسین نے اپنی پرانی عادت کے موافق آتھم اور لیکھرام کی نسبت جو پیشگوئی تھی اس سے اس طور سے
فائدہ اٹھانا چاہا کہ گویا وہ تمام شور اور خونریزی میرے مشورہ اور ایما سے ہوئی تھی اور ایسی پیشگوئیاں
میرا قدیم شیوہ ہے۔ مگر افسوس کہ کسی کو اب تک یہہ خیال نہیں آیا کہ وہ دونوں پیشگوئیاں ان دونوں
شخصوں کے سخت اصرار کے بعد ہوئی تھیں اور انھوں نے خود اپنی رضامندی سے ان پیشگوئیوں
کو میرے شایع کرنے سے پہلے شایع کیا تھا جس کے ثبوت کافی طور پر موجود ہیں تو پھر میرے پر کونسا
الزام تھا۔ ان پیشگوئیوں کے مضمون کے موافق ان دونوں نے وفات پاکر پیشگوئیوں کو سچا
کر دیا ایک اپنی موت سے مرا اور دوسرا کسی کے مارنے سے۔ عبد اللہ آتھم جو اپنی موت سے مرا تھا
اس نے زمانہ پیشگوئی میں کبھی ظاہر نہ کیا کہ اس کے مارنے کے لئے کبھی کوئی حملہ ہوا چونکہ پیشگوئی
شرطی تھی اس لئے اس نے اسلامی عظمت کا خوف دل میں پیدا کرکے اسقدر فائدہ اٹھا لیا کہ جب تک وہ
خاموش رہا زندہ رہا اور جب اس نے عیسائیوں کی تعلیم سے یہہ کہنا شروع کیا کہ میں نے اسلامی

عظمت سے کچھ خوف نہیں کیا تو اس جھوٹ بولنے کی وجہ سے خدا نے اس کو جلد تر اٹھا لیا تا پیشگوئی کا پورا ہونا لوگوں پر ظاہر کرے جیسا کہ میرے الہام میں پہلے سے ہی درج تھا۔ سو عبد اللہ آتھم کی نسبت دو طور سے پیشگوئی پوری ہوئی۔ اول الہامی شرط کے موافق اسلامی عظمت سے خوف کرنے اور پندرہ مہینے تک تحقیر اسلام سے زبان بند رکھنے کی وجہ سے خدائے رحیم نے اسکو مہلت دی جیسا کہ وعید کی پیشگوئیوں میں سنت اللہ ہے اور پھر پندرہ مہینے یعنے میعاد پیشگوئی گذرنے کے بعد اس کے دل میں یہہ خیال پیدا ہوا کہ اس نے اس خوف کی وجہ سے فائدہ مہلت اور تاخیر کا نہیں اٹھایا بلکہ اتفاقاً ایسا ہی ہو گیا۔ سو اس خیال پر جب اس نے اصرار کیا اور چند افترا بھی کئے اور سمجھا کہ اب میں بچ گیا تو خدا تعالے نے اس سے اپنی امان کو واپس لے لیا اور میرے آخری اشتہار سے چھ مہینے کے اندر وہ فوت ہو گیا تا لوگوں کو معلوم ہو کہ صرف شرط سے اس نے فائدہ اٹھایا تھا شرط کو توڑا اور فوراً پکڑا گیا۔ پس آتھم میں دو پیشگوئیاں پوری ہوئیں (۱) شرط سے فائدہ اٹھانے کی۔ (۲) اور شرط توڑنے کے بعد فوراً پکڑے جانے کی۔ اور لیکھرام کی پیشگوئی میں کوئی شرط نہ تھی۔ اس لئے وہ ایک ہی پہلو پر پوری ہوئی۔ کیسے نادان اور ظالم اور خائن وہ شخص ہیں کہ جو کہتے ہیں کہ آتھم کی نسبت پیشگوئی پوری نہیں ہوئی ہم اُن کو بجز اس کے کیا کہیں کہ لعنت اللہ علی الکاذبین۔

یہہ بھی یاد رکھنے کے لائق ہے کہ بعض بخیل طبع دل کے اندھے ایک دو اور پیشگوئیوں پر بھی اعتراض کرتے ہیں کہ وہ پوری نہیں ہوئیں۔ مگر یہہ سراسر ان کا افترا ہے اور سچ اور واقعی یہی بات ہے کہ میری کوئی ایسی پیشگوئی نہیں کہ جو پوری نہیں ہو گئی۔ اگر کسی کے دل میں شک ہو تو وہ سیدھی نیت سے ہمارے پاس آجائے اور بالمواجہ کوئی اعتراض کرکے اگر شافی کافی جواب نہ سُنے تو ہم ہر ایک تاوان کے سزاوار ٹھہر سکتے ہیں۔ حقیقت یہی ہے کہ ایسے لوگ بخل سے اعتراض کرتے ہیں نہ انصاف سے۔ اگر یہ لوگ انبیاء علیہم السلام کے وقتوں میں ہوتے تو انپر بھی ایسے ہی اعتراض کرتے جو مجھ پر کرتے ہیں۔ جو شخص آنکھیں رکھتا ہے اس کو ہم راہ دکھلا سکتے

ہیں۔ مگر جو بخل اور خود غرضی اور تکبر سے اندھا ہوگیا ہو اسکو کیا دکھا سکتے ہیں۔ تین ہزار یا اس سے بھی زیادہ اس عاجز کے الہامات کی مبارک پیشگوئیاں جو امن عامہ کے مخالف نہیں پوری ہو چکی ہیں۔ صدہا نیک دل انسان گواہ ہیں۔ بہت سی تحریریں پیش از وقت شایع ہو چکی ہیں پھر بھی اگر کوئی بخل کی راہ سے خواہ نخواہ شکوک اور اعتراضات پیش کرتا ہے اور سیدھے طور پر صحبت میں رہکر تجربہ نہیں کرتا اور نہ اہل تجربہ سے دریافت کرتا ہے اور دجل اور خیانت کی کی راہ سے دھوکہ دینے والے اعتراضات مشہور کرتا ہے اور خیانت اور دروغگوئی سے باز نہیں آتا وہ اُن منکرین کا وارث ہے جو اس سے پہلے خدا کے پاک نبیوں کے مقابل پر گذر چکے ہیں۔ خدا اپنے بندوں کو ایسے مفسدہ باز لوگوں کے بہتانوں سے اپنی پناہ میں رکھے۔ اس بات کا کیا سبب ہے کہ یہ لوگ چوروں کی طرح دور دور سے اعتراض کرتے ہیں اور صاف باطن لوگوں کی طرح بالمقابل آکر اعتراض نہیں کرتے اور نہ جواب سننا چاہتے ہیں اس کا یہی سبب ہے کہ یہ لوگ اپنے دجل اور بددیانتی سے واقف ہیں اور ان کا دل انکو ہر وقت جتلاتا ہے کہ اگر تم نے ایسے بیہودہ اور جہالت اور خیانت سے بھرے ہوئے اعتراض روبرو پیش کئے تو اس صورت میں تمہاری سخت پردہ دری ہوگی اور تمہاری دھوکہ دینے والی باتیں یکدفعہ کالعدم ہو جائیں گی تب اُسوقت ندامت اور خجالت اور رسوائی رہ جائیگی اور اعتراض کا نام و نشان نہ رہے گا۔

خوب یاد رکھنا چاہیے کہ میری پیشگوئیوں میں کوئی بھی امر ایسا نہیں ہے جس کی نظیر پہلے انبیاء علیہم السلام کی پیشگوئیوں میں نہیں ہے۔ یہ جاہل اور بے تمیز لوگ چونکہ دین کے باریک علوم اور معارف سے بے بہرہ ہیں اس لئے قبل اسکے جو عادۃ اللہ سے واقف ہوں بخل کی جوش سے اعتراض کرنے کے لئے دوڑتے ہیں اور ہمیشہ بموجب آیت کریمہ ویتربصون علیکم الدوائر میری کسی گردش کے منتظر ہیں اور علیہم دائرۃ السوء کے مضمون سے بے خبر۔ انہیں سے ایک نے علم جفر کا دعویٰ کرکے میری نسبت لکھا ہے کہ "بذریعہ جفر ہمیں معلوم ہوا ہے کہ یہ شخص

کاذب ہی۔ مگر یہ نادان نہیں سمجھتے کہ جفر وہی جھوٹا اور مردود علم ہے جس کے ذریعہ سے شیعہ یہ باتیں نکالا کرتے ہیں کہ ابوبکر اور عمر نعوذ باللہ ظالم اور دائرہ ایمان سے خارج ہیں۔ پس ایسے جھوٹے طریق کا وہی لوگ اعتبار کریں گے جن کے دل سچائی سے مناسبت نہیں رکھتے۔ اگر اس قسم کے حساب سے کوئی ہندو یہ جواب نکالے کہ فقط ہندو مذہب ہی سچا ہے اور باقی تمام نبیوں کے مذاہب جھوٹے ہیں تو کیا وہ مذہب جھوٹے ہو جائیں گے۔ افسوس یہ لوگ مسلمان کہلا کر کن کینہ خیالات میں مبتلاء ہیں۔ حالانکہ کشف اور خواب بھی ہر ایک کے یکساں نہیں ہوتے۔ وہ کامل کشف جسکو قرآن شریف میں اظہار علی الغیب سے تعبیر کیا گیا ہے جو دائرہ کی طرح پورے علم پر مشتمل ہوتا ہے وہ ہر ایک کو عطا نہیں کیا جاتا صرف برگزیدوں کو دیا جاتا ہے اور ناقصوں کا کشف اور الہام ناقص ہوتا ہے جو بالآخر انکو بہت شرمندہ کرتا ہے۔ اظہار علی الغیب کی حقیقت یہ ہے کہ جیسے کوئی اونچے مکان پر چڑھکر اردگرد کی چیزوں کو دیکھتا ہے تو بلاشبہ آسانی سے ہر ایک چیز اسکو نظر آسکتی ہے۔ لیکن جو شخص نشیب کے مکان سے ایسی چیزوں کو دیکھنا چاہتا ہے تو بہت سی چیزیں دیکھنے سے رہجاتی ہیں۔ اور برگزیدوں سے خدا کی یہ عادت ہے کہ انکی نظر کو اونچے مکان تک لیجاتا ہے۔ تب وہ آسانی سے ہر ایک چیز کو دیکھ سکتے ہیں اور انجام کی خبر دیتے ہیں۔ اور نشیب کا آدمی انجام کی خبر نہیں دے سکتا۔ اسی لئے بلعم نے حضرت موسیٰ علیہ السلام کے پہچاننے میں دھوکہ کھایا اور اُسکو انکا وہ عالی مرتبہ برگزیدگی کا معلوم نہ ہو سکا جس سے ڈر کر وہ ادب اختیار کرتا۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے وقت میں بھی یہودیوں میں کئی ملہم اور خواب بین تھے۔ مگر چونکہ وہ نشیب میں تھے اور اظہار علی الغیب کا اُن کو مرتبہ نہیں دیا گیا تھا اس لئے وہ حضرت عیسیٰ کو شناخت نہ کر سکے اور اپنے جیسا بلکہ اپنے سے بھی کمتر ایک انسان سمجھ لیا اور خواب بینوں اور الہام پانیوں کے لئے یہ ایک ایسا ابتلاء ہے کہ اگر خدا کا فضل نہ ہو تو اکثر اس میں ہلاک ہو جاتے ہیں۔ اور نیم مُلا خطرہ ایمان کی مثل انپر صادق آجاتی ہے۔ اس لئے قیام نشیب اور اظہار علی الغیب کا فرق یاد رکھنے کے لائق ہے۔ بہت سے ایسے نابینا ملہم جنکے پیر گڑھے میں سے نہیں نکلے ہماری نسبت ایسی پیشگوئیاں کرتے ہیں کہ گویا اب

ہمارے سلسلہ کا خاتمہ ہے۔ وہ اگر توبہ کریں تو اُن کے لئے بہتر ہے اُنکو یاد رکھنا چاہیئے کہ
زندگی کے درمیانی حصوں میں انبیاء علیہم السلام بھی بلاؤں سے تباہ نہیں رہے مگر انجام بخیر
ہوا۔ اسی طرح اگر ہمیں بھی اس درمیانی مراحل میں کوئی غم پہنچے یا کوئی مصیبت پیش آوے
تو اُسکو خدا تعالیٰ کا اخیری حکم سمجھنا غلطی ہے۔ خدا تعالیٰ کا حتمی وعدہ ہے کہ وہ ہمارے سلسلہ میں
برکت ڈالے گا اور اپنے اس بندہ کو بہت برکت دیگا یہانتک کہ بادشاہ اس بندہ کے کپڑوں سے
برکت ڈھونڈیں گے وہ ہر ایک ابتلا اور پیش آمدہ ابتلا کا بھی انجام بخیر کریگا اور دشمنوں کے ہر ایک
بہتان سے انجام کار بریت ظاہر کردے گا۔ اس بارہ میں اس کے پاک الہام اسقدر ہوئے ہیں
کہ اگر سب لکھے جائیں تو یہ اشتہار ایک رسالہ ہو جائے گا۔ لہذا چند الہام اور ایک خواب
بطور نمونہ ذیل میں لکھتا ہوں۔ اور وہ یہ ہیں۔

مجھے ۲۱ رمضان المبارک ۱۳۱۶ھ جمعہ کی رات میں جس میں انتشار روحانیت مجھے محسوس
ہوتا تھا۔ اور میرے خیال میں تھا کہ یہ لیلۃ القدر ہے اور آسمان سے نہایت آرام اور آہستگی
سے مینہ برس رہا تھا ایک رویا ہوا۔ یہ رویا اُنکے لئے ہے جو ہماری گورنمنٹ عالیہ کو ہمیشہ میری نسبت
شک میں ڈالنے کے لئے کوشش کرتے ہیں میں نے دیکھا کہ کسی نے مجھ سے درخواست کی ہے
کہ اگر تیرا خدا قادر خدا ہے تو تو اس سے درخواست کر کہ یہ پتھر جو تیرے سر پر ہے بھینس بنجائے
تب میں نے دیکھا کہ ایک وزنی پتھر میرے سر پر ہے جسکو کبھی میں پتھر اور کبھی لکڑی خیال کرتا
ہوں۔ تب میں نے یہ معلوم کرتے ہی اُس پتھر کو زمین پر پھینک دیا پھر بعد اس کے میں نے
جناب الٰہی میں دعا کی کہ اس پتھر کو بھینس بنا دیا جائے اور میں اس دعا میں محو ہو گیا۔ جب بعد
اسکے میں نے سر اٹھا کر دیکھا تو کیا دیکھتا ہوں کہ وہ پتھر بھینس بنگیا۔ سب سے پہلے میری نظر
اُسکی آنکھوں پر پڑی۔ اُسکی بڑی روشن اور لمبی آنکھیں تھیں۔ تب میں یہ دیکھکر کہ خدا نے پتھر کو
جسکی آنکھیں نہیں تھیں ایسی خوبصورت بھینس بنا دیا جسکی ایسی لمبی اور روشن آنکھیں ہیں اور پیشتر
اور مفید جاندار ہے خدا کی قدرت کو یاد کر کے وجد میں آگیا اور بلاتوقف سجدہ میں گرا اور میں

سجدہ میں بلند آواز سے خدا تعالیٰ کی بزرگی کا ان الفاظ سے اقرار کرتا تھا کہ ربی الاعلیٰ۔ ربی
الاعلیٰ۔ اور اسقدر اونچی آواز تھی کہ میں خیال کرتا ہوں کہ وہ آواز دور دور جاتی تھی۔ تب میں
نے ایک عورت کو جو میرے پاس کھڑی تھی جس کا نام بھانو تھا اور غالباً اس دعا کی اُس نے درخواست
کی تھی یہ کہا کہ دیکھو ہمارا خدا کیسا قادر خدا ہے جس نے پتھر کو جیسس بنا کر آنکھیں عطا کیں اور
میں یہ اسکو کہہ رہا تھا کہ پھر یکدفعہ خدا تعالیٰ کی قدرت کے تصور سے میرے دل نے جوش مارا
اور میرا دل اُس کی تعریف سے پھر دوبارہ بھر گیا اور پھر میں پہلی طرح وجد میں آکر سجدہ میں گر پڑا
اور ہر وقت یہ تصور میرے دل کو خدا تعالیٰ کے آستانہ پر یہ کہتے ہوئے گراتا تھا کہ یا الٰہی
تیری کیسی بلند شان ہے تیرے کیسے عجیب کام ہیں کہ تو نے ایک بیجان پتھر کو جیسس بنا دیا
اُسکو لمبی اور روشن آنکھیں عطا کیں جن سے وہ سب کچھ دیکھتا ہے اور نہ صرف یہی بلکہ اسکے
دودھ کی بھی امید ہے قدرت کی باتیں ہیں کہ کیا تھا اور کیا ہو گیا۔ میں سجدہ میں ہی تھا کہ آنکھ کھل
گئی۔ قریباً اُسوقت رات کے چار بج چکے تھے۔ فالحمد للہ علی ذالک۔ میں نے اسکی یہ تعبیر
کی ہے کہ وہ ظالم طبع مخالف جو میرے برخلاف واقعہ اور سراسر جھوٹھ باتیں بنا کر گورنمنٹ تک
پہونچاتے ہیں وہ کامیاب نہیں ہونگے اور جیسا کہ خدا تعالیٰ نے خواب میں ایک پتھر کو جیسس
بنا دیا اور اُسکو لمبی اور روشن آنکھیں عطا کیں اسی طرح انجام کار وہ میری نسبت حکام کو بصیرت
اور بینائی عطا کرے گا اور وہ اصل حقیقت تک پہونچ جاوینگے۔ **یہ خدا کے کام ہیں
اور لوگوں کی نظر میں عجیب۔**

شکر کی بات ہے کہ جس حکام کے ہم ماتحت کئے گئے ہیں وہ سچائی کے بھوکے
اور پیاسے ہیں۔ اگر وہ غلطی کریں تو نیک نیتی سے غلطی کرتے ہیں اور اصل بات کی کھوج میں
لگے رہتے ہیں۔ اس مقدمہ کی نسبت جو پہلے الہام ہوئے وہ اسی رویا کے مؤید ہیں وہ بھی ذیل میں لکھتا
ہوں تا کہ اُس آخری وقت میں جب یہ سب پوری ہوں لوگوں کے ایمان قوی ہوں۔ مگر میں
نہیں جانتا کہ یہ کب پورا ہوگا اور کس کے ہاتھ پر پورا ہوگا اور اس کا وقت کونسا ہے میں یقیناً

جانتا ہوں کہ یہ دھوکہ جو ہمیشہ گورنمنٹ کو دیا جاتا ہے برقرار نہیں رہے گا اور آخر کار یہ ہوگا کہ حکام انصاف پسند خداداد دوربینی اور بصیرت اور روشن ضمیری سے میرے اصل حالات پر مطلع ہو جائیں گے تب اُسی کے موافق جو میں نے دیکھا جو بغیر وسیلہ انسانی ہاتھوں کے خدا کی قدرت نے ایک پتھر کو ایک خوبصورت سفید رنگ بھینس بنا دیا اور اُسکو نہایت روشن آنکھیں عطا فرمائیں میری اصل حقیقت حکام پر کھل جائے گی۔ وہ گھڑی اور وہ دن خدا کو معلوم ہے مگر جلد ہو یا دیر سے ہو گورنمنٹ عالیہ پر میری صفائی اور نیک چلنی اور گورنمنٹ کی نسبت کمال وفاداری۔ ایک شخص پر کھل جائے گی۔ اور وہ خیالات جو میری نسبت مشہور کئے جاتے ہیں غلط ثابت ہونگے۔ اور الہامات جو اس خواب کے موئید ہیں یہ ہیں۔

انّ الله مع الذين اتقوا والّذين هم محسنون۔ انت مع الذين اتقوا۔ وانت معي يا ابراهيم۔ يأتيك نصرتي اني انا الرحمٰن۔ يا ارض ابلعي ماءك۔ غيض الماء وقضي الامر۔ سلام قولا من رب رحيم۔ وامتازوا اليوم ايها المجرمون۔ انا تجالدنا فقطع العدوّ واسبابه۔ ويل لهم انّى يؤفكون۔ يعض الظالم على يديه ويوثق۔ وانّ الله مع الابرار۔ وانه على نصرهم لقدير۔ شاهت الوجوه۔ انّه من آية الله وانّه فتح عظيم۔ انت اسمي الاعلى۔ وانت مني بمنزلة محبوبين۔ اخترتك لنفسي۔ قل اني اُمرتُ وانا اول المؤمنين۔ یعنے خدا پرہیزگاروں کے ساتھ ہے اور تو پرہیزگاروں کے ساتھ ہے اور تو میرے ساتھ ہے اے ابراہیم۔ میری مدد تجھے پہونچے گی میں رحمان ہوں۔ اے زمین اپنے پانی کو یعنے خلاف واقعہ اور فتنہ انگیز نکتہ باتوں کو جو زمین پر پھیلائی گئیں ہیں نگل جا۔ پانی خشک ہوگیا اور بات کا فیصلہ ہوا تجھے سلامتی ہے یہ رب رحیم نے فرمایا اور اے ظالمو! آج تم الگ ہو جاؤ۔ ہم نے دشمن کو مغلوب کیا اور اُس کے تمام اسباب کاٹ دیئے اُن پر واویلا ہے کیسے افترا کرتے ہیں۔ ظالم اپنے ہاتھ

یاد کن آن لطف و رحمتہا کہ با من داشتی    وان بشارتہا کہ میدادی مرا از کردگار

یاد کن وقتے چو بنمودی بہ بیداری مرا    آن جمالے آن رخے آن صورتے رشک بہار

آنچہ مارا از دو شیخ شوخ آزارے رسید    یا رسول اللہ بپرس از عالم ذوالاقتدار

حال ما و شوخی این ہر دو شیخ بدزبان    جملہ میداند خداے حال دان و بردبار

نام من دجال و ضال و کافرے بنہادہ اند    نیست اندر زعم شان چون من پلید و زشت و خوار

ہیچکس را بر من مظلوم و غمگین دل نسوخت    جز تو کاندر خوابہا رحمت نمودی باربار

ہان خداوند کریم و دلبر و محبوب من    دادہ ہر دم میدہد تسکین مرا چون غمگسار

صبر کردیم از عنایاتش برین صد ضرب و کوفت    سرمہ در چشمے نیاید تا نمی گردد غبار

ایکہ تکفیر مسلمانان کنی از بخل و کین    شرمت آید از خدائے عادل و ذی اختیار

سہل باشد از زبان خویش تکفیر کسے    مشکل افتد آن زمان چون بپرسد از وے کردگار

کلمہ گویان را چرا کافر نہی نام اے اخی    گر تو داری خوف حق رو بیخ کفر خود برآر

پیر گشتی خلق پیران را نمے دانی ہنوز    ایزدت بخشد چو پیران صدق و سوز و اضطرار

گر کنی تکفیر قوم خود چہ کارے کردۂ    رو اگر مردی یہودے را باسلام اندر آر

چون نسیم صبح محشر پردہ بردارد ز کار    کیست کافر کیست مومن خود بگردد آشکار

گر خردمندی برو کن فکر نقش خود نخست    لاف ایمان خود چہ چیزے نور ایمان را بیار

چند بر تکفیر تازی چند استہزا کنی    رو بایمان خود و ما را بکفر ما گذار

نے ز فردوسم حکایت کن نہ از آلام نار    کز غم دین محمد میسریم شوریدہ وار

اندر آن وقتیکہ یاد آید مہم دین مرا    بس فراموشم شود ہر عیش و رنج ہر دو دار

صفحہ ۳۲

ایکہ دجالم بگفتی نیز ضال    چون نترسی از خدائے ذوالجلال

مومنے را نام کافر مے نہی    کافرم گر مومنی با این خیال

صفحہ ۵۵

بده از چشم خود آبے درختان محبت را | مگر روزے دهندت میوہاے پر حلاوت را
مه اسلام در باطن حقیقتها همے دارد | کجا باشد خبر زان مه گرفتاران صورت را
من از یار آمدم تا خلق را این ماه بنمایم | گرام روزم نمی بینی به بینی روز حسرت را
گر از چشم تو پنهانست شانم دم مزن بارے | که بد پرهیز بیمارے نه بیند روے صحت را
چو چشم حق شناس و نور عرفانت نه بخشیدند | نهادی نام کافر لاجرم عشاق ملت را
کجا از آستان مصطفے اے ابله بگریزیم | نمے یابیم در جاے دگر این جاه و دولت را
بحمد لله که خود قطع تعلق کرد این قومے | خدا از رحمت و احسان میسر کرد خلوت را
چه روزنها که میدیدم بدیدار چنین روها | بنازم دلبر خود را که بازم داد جنت را
چه میسوزی از آن فرقے که یا دلدار میدارم | اگر زوریست در دستت بگردان رزق قسمت را
به نخوتها نمی آید بدست آن دامن پاکش | کسے عزت ازو یابد که سوزد رخت عزت را
اگر خواهی ره مولی ز لاف علم خالی شو | که ره ندهند در کویش اسیر کبر و نخوت را
منه دل در تنعمهاے دنیا گر خدا خواهی | که میخواهد نگار من تهیدستان غربت را (الہامی)
مصفا قطرۂ باید که تا گوهر شود پیدا (الہامی) | کجا بیند دل ناپاک روے پاک حضرت را
نمی باید مرا یکذره عزتهاے این دنیا | منه از بهر ما کرسی که ماموریم خدمت را
همه خلق و جهان خواهد براے نفس خود عزت | خلاف من که میخواهم براه یار ذلت را
همه در دور این عالم امان و عافیت خواهند | چه افتاد این سر ما را که میخواهد مصیبت را
مرا هر جا که مے بینم رخ جانان نظر آید | درخشد در خور و در ماه بنماید ملاحت را
حریص غربت و عجزم از آن روزے که دانستم | که جا در خاطرش باشد دل مجروح غربت را
من آن شاخ خودی و خودروی از بیخ بر کندم | که می آرد ز ناپاکی بر نفرین و لعنت را
اگر از روضۂ جان و دل من پرده بردارند | به بینی اندر آن آن دلبر پاکیزه طلعت را
فروغ نور عشق او ز بام و قصر ما روشن | مگر بیند کسے آنرا که میدارد بصیرت را
نگاه رحمت جانان عنایتها بمن کرد است | وگرنه چون منے کے یابد آن رشد و سعادت را

نظر بازان علم ظاہر اندر علم خود تازند — ز دست خود فگندہ معنی و مغز حقیقت را

ہمہ فہم و نظر در پردہ ہائے کبر پوشیدند — چنان خواہند این خمر کہ پاکان جام قربت را

خدا خود قصہ شیطان بیان کردست تا دانند — کہ این نخوت کند ابلیس ہر اہل عبادت را

بلفاظی بسر کردند عمر خود بلا حاصل — دمے از بہر معنی ہا نمی یابند فرصت را

گزاف و لاف شان در ظاہر شرعست ہم باطل — کہ غافل از حقائق کسے نکو داند شریعت را

مسیح ناصری را تا قیامت زندہ می فہمند — مگر مدفون یثرب را ندادند این فضیلت را

ز بوئے ناقہ عرفان چو محروم ازل بودند — پسندیدند در شان شہ خلق این مذلت را

ہمہ درہائے قرآن را چو خاشاکے بیفگندند — ز علم ناتمام شان چہا گم گشت ملت را

ہمہ عیسائیاں را از مقال خود مدد دادند — دلیری ہا پدید آمد پرستاران میت را

درین ہنگام پر آتش بخواب خوش چسان خسپم — زمان فریاد میدارد کہ بشتابید نصرت را

شب تاریک و بیم دزد و قوم ما چنین غافل — کجا زین غم روم یارب نما خود دست قدرت را

بخاک انگیزی شان بر ضیائے خود ہمی ترسم — نہان گشتے ماند آن نورے کہ حق بخشید فطرت را

کجا غوغائے شان بر خاطر من وحشتے آرد — کہ صادق بزدلی نبود اگر بیند قیامت را

صفحہ ۱۱۲

مصطفے را چون فروتر شد مقام — از مسیح ناصری اے طفل خام

آنکہ دست پاک او دست خداست — چون توان گفتن کہ از روحش جداست

آنکہ ہر کردار و قولش دین ماست — یکدم از جبریل بُعدش چون رواست

بر امام انبیا این افترا — چون نمے ترسید از قہر خدا

صفحہ ۲۲۴

ہر طرف فکر کو دوڑا کے تھکایا ہم نے — کوئی دین دین محمدؐ سا نہ پایا ہم نے

کوئی مذہب نہیں ایسا کہ نشان دکھلائے — یہ ثمر باغ محمدؐ سے ہی کھایا ہم نے

ہم نے اسلام کو خود تجربہ کر کے دیکھا — نور ہے نور اٹھو دیکھو سنایا ہم نے

اور دیون کو جو دیکھا تو کہین نور نہ تھا
کوئی دکھلائے اگر حق کو چھپایا ہم نے

تھک گئے ہم تو انہین یا تو نکو کہتے کہتے
ہر طرف دعوتون کا تیر چلایا ہم نے

آزمایش کے لئے کوئی نہ آیا ہر چند
ہر مخالف کو مقابل پہ بلایا ہم نے

یونہی غفلت کی لحافون مین پڑے سوتے ہین
وہ نہین جاگتے سو بار جگایا ہم نے

جل رہے ہین یہ سبھی بغضونمین اور کینونمین
باز آتے نہین ہر چند ہٹایا ہم نے

آؤ لوگو کہ یہین نور خدا پاؤ گے
لو تمہین طور تسلی کا بتایا ہم نے

آج اُن نورونکا اک زور ہے اس عاجز مین
دل کو ان نورونکا ہر رنگ دلایا ہمنے

جب سے یہ نور ملا نور پیمبر سے ہمین
ذات سے حق کے وجود اپنا ملایا ہم نے

مصطفے پر ترا بے حد ہو سلام اور رحمت
اُس سے یہ نور لیا بار خدایا ہم نے

ربط ہے جان محمد سے مری جانکو مدام
دلکو وہ جام لبالب ہے پلایا ہم نے

اُس سے بہتر نظر آیا نہ کوئی عالم مین
لاجرم غیرونسے دل اپنا چھوڑایا ہمنے

مورد قہر ہوئے آنکھہ مین اغیار کے ہم
جب سے عشق اسکا تہ دل مین بٹھایا ہمنے

زعم مین انکے مسیحائی کا دعوی میرا
افترا ہے جسے از خود ہی بنایا ہمنے

کافر و ملحد و دجال ہمین کہتے ہین
نام کیا کیا غم ملت مین رکھایا ہمنے

گالیان سنکے دعا دیتا ہون انلوگونکو
رحم ہے جوش مین اور غیظ گھٹایا ہمنے

تیرے موںہہ کی ہی قسم میرے پیارے احمدؐ
تیری خاطر سے یہ سب بار اٹھایا ہم نے

تیری الفت سے ہے معمور مرا ہر ذرہ
اپنے سینہ مین یہ اک شہر بسایا ہم نے

صف دشمن کو کیا ہمنے بہ حجت پامال
سیف کا کام قلم سے ہے دکھایا ہمنے

نور دکھلا کے ترا سب کو کیا ملزم و خوار
سب کا دل آتش سوزان مین جلایا ہم نے

نقش ہستی تری الفت سے مٹایا ہمنے
اپنا ہر ذرہ تری رہ مین اُڑایا ہمنے

تیرا میخانہ جو اک مرجع عالم دیکھا
خم کا خم موںہہ سے بصد حرص لگایا ہم نے

شان حق تیرے شمائل مین نظر آتی ہے
تیرے پانے سے ہی اُس ذاتکو پایا ہمنے

چھوکے دامن تراہر دامسے ملتی ہی نجات
لاجرم در پہ ترے سر کو جھکایا ہمنے

دلبرا مجھکو قسم ہی ترے یکتائی کی
آپ کو تیری محبت مین بہلایا ہمنے

بخدا دلسے مری مٹ گئے سب غیر کے نقش
جب سے دل مین تیرا نقش جمایا ہمنے

دیکھکر تجھکو عجب نور کا جلوہ دیکھا
نور سے تیرے شیاطین کو جلایا ہمنے

ہم ہوے خیر امم تجھسے ہی اے خیر رسل
تیرے بڑہنے سے قدم آگے بڑہایا ہمنے

آدمی زاد تو کیا چیز فرشتے بھی تمام
مدح مین تیری وہ گاتے ہین جو گایا ہمنے

قوم کے ظلم سے تنگ آکے مرے پیارے آج
شور محشر تری کوچہ مین مچایا ہمنے

صفحہ ۲۸۱

پیشگوئی کا جب انجام ہویدا ہوگا
قدرت حق کا عجب ایک تماشا ہوگا

جھوٹ اور سچ مین جو ہی فرق وہ پیدا ہوگا
کوئی پا جائیگا عزت کوئی رسوا ہوگا

صفحہ ۳۵۸

چون مرا نورے پئے قوم مسیحی دادہ اند
مصلحت را ابن مریم نام من بنہادہ اند

مے درخشم چون قمر تابم چو قرص آفتاب
کور چشم آنانکہ در انکارہا افتادہ اند

بشنوید اے طالبان کز غیب بخشند این ندا
مصلحے باید کہ در ہر جا مفاسد زادہ اند

صادقم و ز طرف مولی با نشانہا آمدم
صد در علم و ہدی بر روی من بکشادہ اند

آسمان بارد نشان الوقت میگوید زمین
این دو شاہد از پئے تصدیق من استادہ اند

دوستان خود را نثار حضرت جانان کنید
در رہ آن یار جانی جان و دل قربان کنید

آن دل خوش باش را کاندر جہان جوید خوشی
از پئے دین محمد کلبۂ احزان کنید

از تعیش ہا برون آئید اے مردان حق
خویشتن را از پئے اسلام سرگردان کنید

حضور مقدس مفخر الموجودات علیہ الصلوۃ والسلام کی نعت و ثنا مین عجب عاشقانہ نظم جسکے ضمن مین اپنے خادم الرسول ہونیکا اشارہ کرکے حریف کو اپنے مقابلہ سے ڈرایا ہی

عجب نوریست در جان محمد — عجب لعلے ست در کان محمد
ز ظلمتها دلے آنگه شود صاف — که گردد از محبان محمد
عجب دارم دل آن ناکسان را — که رو تابند از خوان محمد
ندانم هیچ نفسے در دو عالم — که دارد شوکت و شان محمد
خدا زان سینه بیزار است صد بار — که هست از کینه داران محمد
خدا خود سوزد آن کرم دنی را — که باشد از عدوان محمد
اگر خواهی نجات از مستی نفس — بیا در ذیل مستان محمد
اگر خواهی که حق گوید ثنایت — بشو از دل ثنا خوان محمد
اگر خواهی دلیلے عاشقش باش — محمد هست برهان محمد
سرے دارم فدائے خاک احمد — دلم هر وقت قربان محمد
بگیسوئے رسول الله که هستم — نثار روئے تابان محمد
درین ره گر کشندم ور بسوزند — نتابم رو ز ایوان محمد
بکار دین نترسم از جهانے — که دارم رنگ ایمان محمد
بسے سهل است از دنیا بریدن — بیاد حسن و احسان محمد
فدا شد در رهش هر ذره من — که دیدم حسن پنهان محمد
دگر استاد را نامے ندانم — که خواندم در دبستان محمد
بدیگر دلبرے کارے ندارم — که هستم کشتهٔ آن محمد
مرا آن گوشهٔ چشمے بباید — نخواهم جز گلستان محمد
دل زارم به پهلویم مجوئید — که بستیمش بدامان محمد
من آن خوش مرغ از مرغان قدسم — که دارد جا به بستان محمد
تو جان ما منور کردی از عشق — فدایت جانم اے جان محمد
دریغا گر دهم صد جان درین راه — نباشد نیز شایان محمد

چه هیبت با بداد ندا این جوان را | که تا یدکس بمیدان محمد
الا اے دشمن نادان بیراه | بترس از تیغ بران محمد
ره مولی که گم کردند مردم | بجو در آل و اعوان محمد
الا اے منکر از شان محمد | هم از نور نمایان محمد
کرامت گرچه بے نام و نشانست | بیا بنگر ز غلمان محمد

اے عزیزان مدد دین متین آن کارست | که بصد جهد میسر نشود انسان را

## خاتمه اشعار در شکر و حمد حضرت اعلی پروردگار تعالی شانه و جل اسمه بجمیع الانوار

قربان تست جان من اے یار محسنم | با من کدام فرق تو کردی که من کنم
هر مطلب و مراد که می خواستم ز غیب | هر آرزو که بود بخاطر معینم
از جود داده همه آن مدعاے من | و ز لطف کرده گذر خود بمسکنم
هیچ آگهی نبود ز عشق و وفا مرا | خود داد بخشی متاع محبت بدامنم
این خاک تیره را تو خود اکسیر کرده | بود آن جمال تو که نمود ست احسنم
این صیقل دلم نه بزهد و تعبد ست | خود کرده بلطف و عنایات روشنم
صد منت تو هست برین مشت خاک من | جانم رهین لطف عمیم تو هم تنم
سهل ست ترک هر دو جهان گر رضا تو | آید بدست از پنه و کهف و مامنم
فصل بهار و موسم گل تا یدم بکار | کاندر خیال روے تو هر دم بگلشنم
چون حاجتے بود بادیب دگر مرا | من تربیت پذیر ز رب مهیمنم
زان سان عنایت ازلی شد قریب من | کامد نداشت یار ز هر کوی و برزنم
یلدب مرا بهر قدم استوار دار | وان روز خود مباد که عهد تو بشکنم
در کوے تو اگر سر عشاق را زنند | اول کشته ارادت تو عشق زندتم

## ست بچن

جان فدائے آنکہ او جان آفرید | دل نثار آن کہ زو شد دل پدید

جان از و پیداست زین می جویدش | ربنا اللہ ربنا اللہ گویدش

گر وجود جان نبودے زو عیان | کے شدے مہر جمالش نقش جان

جسم و جان را کرد پیدا آن یگان | زین دو دو دل سوکھ و چو عاشقان

او نمک ہا ریخت اندر جان ما | جان جان ماست آن جانان ما

ہر وجودے نقش ہستی زو گرفت | جان عاشق رنگ مستی زو گرفت

ہر کہ نزدش خود بخود جانے بود | او نہ دانا سخت نادانے بود

گر وجود ما نہ زان رحمان بدے | جان ما با جان او یکسان بدے

آنکہ جان ما بجانش ہمسر ست | جائے ننگ و عارنے پرمیشر ست

سر مفہوم خدائی قدرت ست | منکر آن لائق صد لعنت ست

گر ندانی صدق این گفتار را | ہم ز نانک بشنو این اسرار را

گفت ہر نورے ز نور حق بتافت | ہر وجودے نقش خود زان دست یافت

وید می گوید کہ ہر جان چون خداست | خود بخود نے کردۂ رب الوراست

لیکن این مرد خدا اہل صفا | آنکہ کرد از کذب قومے را رہا

گفت ہر جائے ز دستش شد پدید | قادرست او جسم و جان را آفرید

فکر کن در گفتۂ این عارفان | رو چہ نالی بہر وید آریان

بود نانک عارف و مرد خدا | رازہائے معرفت را رہ کشا

وید زان راہ معارف دور تر | سادہ کی مہما بخانے بے ہنر

این نصیحت گر ز نانک بشنوی | در دو عالم از شقاوت ہا رہی

او نہ از خود گفت این گفتار را | گوش او بشنید این اسرار را

وید را از نور حق مہجور یافت | از خدا ترسید و راہ نور یافت

اے برادر ہم تو سوئے او بیا | دل چہ بندی در جہان بے وفا

آنانکه گشت کوچهٔ جانان مقام شان | ثبت است بر جریدهٔ عالم دوام شان
هرگز نمیرد آنکه دلش زنده شد بعشق | میر وکسیکه نیست مرامش مرام شان
اے مردہ دل مکوش پئے ہجو اہل دل | جہل و قصور تست نفہمی کلام شان

یہی پاک چولا ہے سکہون کا تاج | یہی کابلی مل کے گہر مین ہے آج
یہی ہے کہ نور و نسے معمور ہے | جو دور اس سے اُس سے خدا دور ہے
یہی جنم ساکہی مین مذکور ہے | جو انگد سے اسوقت مشہور ہے
اسی پر وہ آیات ہین بینات | کہ جن سے ملے جاودانی حیات
یہ نانک کو خلعت ملا سرفراز | خدا سے جو تہا دردکا چارہ ساز
اسی سے وہ سب راز حق پاگیا | اسی سے وہ حق کی طرف آگیا
اسی نے بلا سے بچایا اُسے | ہر اک بدگہر سے چہوڑایا اسے
ذرا سوچو سکہو یہ کیا چیز ہے | یہ اس مرد کے تن کا تعویذ ہے
یہ اُس بہگت کا رہگیا اک نشان | نصیحت کی باتین حقیقت کی جان
گر تمھون مین ہے شک کا اک احتمال | کہ انسان کے ہاتہون سے ہے دستمال
جو پیچہے سے لکہتی لکہاتی رہے | خدا جانے کیا کیا بناتی رہے
گمان ہے کہ نقلون مین ہو کچہہ خطا | کہ انسان نہ ہووے خطا سے جدا
مگر یہ تو محفوظ ہے بالیقین | وہی ہے جو تہا اسمین کچہہ شک نہین
اسے سر پہ رکہتے تہے اہل صفا | تذلل سے جب پیش آتی بلا
جو نانک کی مدح و ثنا کرتے تہے | وہ ہر شخص کو یہ کہا کرتے تہے
کہ دیکہا نہو جسنے وہ پارسا | وہ چولہ کو دیکہے کہ ہے رہنما
جسے اسکے مت کی نہ ہووے خبر | وہ دیکہے اسی چولہ کو اک نظر
اسے چوم کر کرتے رو رو دعا | تو ہو جاتا تہا فضل قادر خدا

اسیکا تو تہا معجزا نہ اثر — کہ نانک بچا جسے وقت خطر
بچا آگ سے اور بچا آب سے — اسی کے اثر سے نہ اسباب سے
ذرہ دیکھو انگد کی تحریر کو — کہ لکھتا ہے اس ساری تقریر کو
یہ چولا ہے قدرت کا جلوہ نما — کلام خدا اسپہ ہے جا بجا
جو شایق ہو نانک کے درشن کا آج — وہ دیکھے اسی چھوڑ کر کام و کاج
برس گذرے ہین چار سو کے قریب — یہ ہی نو بنو اک کرامت عجیب
یہ نانک سے کیون رہگیا اک نشان — بہلا اسمین حکمت تہی کیا دہان
یہی تہی کہ اسلام کا ہو گواہ — بتا وے وہ پچہلو نکو نانک کی راہ
خدا سے یہ تہا فضل اس مرد پر — ہوا اسکے درد و دنیا اک چارہ گر
یہ مخفی امانت سے کرتار کی — یہ تہی اک کلید اسکے اسرار کی
محبت مین صادق وہی ہوتے ہین — کہ اس چولہ کو دیکھہ کر روتے ہین
سنو مجھسے اے لوگو نانک کا حال — سنو قصہ قدرت ذو الجلال
وہ تہا آریہ قوم سے نیکذات — خردمند خوش خو مبارک صفات
ابہی عمر سے تہوڑے گذرے تہے سال — کہ دل مین پڑا اسکے دین کا خیال
اسی جستجو مین وہ رہتا مدام — کہ کس راہ سے پہنچو یاوی تمام
اسے وید کی رہ نہ آئی پسند — کہ دیکھا بہت اسکی باتو مین گند
جو دیکھا کہ یہ ہین سڑے اور گلے — لگا ہونے دل اسکا اوپر تلے
کہا کیسے ہو یہ خدا کا کلام — ضلالت کی تعلیم ناپاک خام
ہوا پہر تو یہ دیکھکر سخت غم — مگر دل مین رکہتا وہ رنج و الم
وہ رہتا تہا اس غم سے ہر دم اداس — زبان بند تہی دل مین ہو ہراس
یہی فکر کہاتا اسی صبح و شام — نہ تہا کوئی ہمراز نے ہمکلام
کبہی باپ کی جبکہ پڑتی نظر — وہ کہتا کہ اے میرے پیارے پسر

مین حیران ہون تیرا یہ کیا حال ہے — وہ غم کیا ہے جسسے تو پامال ہے
نہ وہ تیری صورت نہ وہ رنگ ہے — کہو کس سبب تیرا دل تنگ ہے
مجھے سچ بتا کھول کر اپنا حال — کہ کیون غم مین رہتا ہے اے پر ملال
وہ رو دیتا کہہ کر کہ سب خیر ہے — مگر دل مین اک خواہش سیر ہے
پھر آخر کو نکلا وہ دیوانہ وار — نہ دیکھی بیابان نہ دیکھا پہاڑ
اتارا اپنے مونڈھون سے دنیا کا بار — طلب مین سفر کر لیا اختیار
خدا کے لئے ہو گیا دردمند — تنعم کی راہین نہ آئین پسند
طلب مین چلا بیخود و بیحواس — خدا کی عنایات کی کرکے آس
جو پوچھا کسی نے چلے ہو کدہر — غرض کیا ہے جس سے کیا یہ سفر
کہا رو کے حق کا طلبگار ہون — تنا رہ پاک کرتا رہون
سفر مین وہ رو رو کے کرتا دعا — کہ اے میرے کرتار مشکلکشا
مین عاجز ہون کچھ بھی نہین خاک ہون — مگر بندہ درگہ پاک ہون
مین قربان ہون دل سے تیری راہ کا — نشان دے مجھے مرد آگاہ کا
نشان تیرا پاکر وہین جاؤنگا — جو تیرا ہو وہ اپنا ٹھیراؤنگا
کرم کرکے وہ راہ اپنی بتا — کہ جس مین ہوے اے میرے تیری رضا
بتایا گیا اسکو الہام مین — کہ پائیگا تو مجھکو اسلام مین
مگر مرد عارف فلان مرد ہے — وہ اسلام کے راہ مین فرد ہے
ملا تب خدا سے اسے ایک پیر — کہ چشتی طریقہ مین تہا دستگیر
وہ بیعت سے اسکے ہوا فیضیاب — سنا شیخ سے ذکر راہ صواب
پھر آیا وطن کی طرف اسکے بعد — ملے پیر کے فیض سے بخت سعد
کوئی دن تو پردہ مین مستور تہا — زبان چپ تہی اور سینہ مین قید تہا
نہان دل مین تہا درد و سوز و نیاز — شریرون سے چھپ چھپکے پڑھتا نماز

پہر آخر کو مارا صداقت نے جوش ‌ ‌ تعشق سے جاتی رہی اسکی ہوش

ہوا پہر تو حق کے چہپانے سے تنگ ‌ ‌ محبت نے بڑہ بڑہ کے دکہلائے رنگ

کہا یہ تو مجہسے ہوا اک گناہ ‌ ‌ کہ پوشیدہ رکہی سچائی کی راہ

یہ صدق و وفا سے بہت دور تہا ‌ ‌ کہ غیرون کے خوف سے دل چور تہا

تصور سے اسبات کے ہوگئے زار ‌ ‌ کہا رو کے ای میرے پروردگار

ترے نام کا مجہکو اقرار ہے ‌ ‌ ترا نام غفار و ستار ہے

بلا ریب تو حی و قدوس ہے ‌ ‌ ترے بن ہر اک راہ سالوس ہے

مجہے بخش ای خالق العالمین ‌ ‌ تو سبوح وانی من الظالمین

مین تیرا ہون ای میرے کردگار پاک ‌ ‌ نہین تیری راہون مین خوف ہلاک

ترے در پہ جان میری قربان ہے ‌ ‌ محبت تری خود مری جان ہے

وہ طاقت کہ ملتی ہے ابرار کو ‌ ‌ وہ دے مجہکو دکہلا کے اسرار کو

خطاوار ہون مجہکو وہ رہ بتا ‌ ‌ کہ حاصل ہو جس رہ سے تیری رضا

اسی عجز مین تہا تذلل کے ساتہہ ‌ ‌ کہ پکڑا خدا کی عنایت نے ہاتہہ

ہوا غیب سے ایک چولہ عیان ‌ ‌ خدا کا کلام اُسپہ تہا بیگمان

شہادت تہی اسلام کی جابجا ‌ ‌ کہ سچا وہی دین ہے اور رہنما

یہ لکہا تہا اسمین بخط جلی ‌ ‌ کہ اللہ ہے اک اور محمد نبی

ہوا حکم ہین اسکو ای نیک مرد ‌ ‌ اتر جائیگی اس سے وہ ساری گرد

جو پوشیدہ رکہنی کی تہی اک خطا ‌ ‌ یہ کفارہ اسکا ہے اے باوفا

یہ ممکن ہے کشفی ہو یہ ماجرا ‌ ‌ دکہایا گیا ہو بحکم خدا

پہر اس طرز پر یہ بنایا گیا ‌ ‌ بحکم خدا پہر لکہایا گیا

مگر یہ بہی ممکن ہے ای پختہ کار ‌ ‌ کہ خود غیب سے ہو یہ سب کاروبار

کہ پردے مین قادر کے اسرار ہین ‌ ‌ کہ عقلین وہان ہیچ و بیکار ہین

تو یک قطرہ داری ز عقل و خرد　　مگر قدر لش بجز بیحد و عدد

اگر بشنوی قصہ صادقان　　مجنبان سر خود چو مستہزیان

تو خود را خردمند فہمیدہ　　مقامات مردان کجا دیدہ

غرض اُس نے پہنا وہ فرخ لباس　　نہ رکھتا تھا مخلوق سے کچھہ ہراس

وہ پہرتا تھا کوچون مین چولے کے ساتھ　　دکھاتا تھا لوگون کو قدرت کا ہاتھہ

کوئی دیکھتا جب آکے دور سے　　تو ملتی خبر اسکو اُس نور سے

جسے دور سے وہ نظر آتا تھا　　اُسے چولہ خود بھید سمجھاتا تھا

وہ ہر لحظہ چولے کو دکھلاتا تھا　　اسی مین وہ ساری خوشی پاتا تھا

غرض یہ تھی تا یار خورسند ہو　　خطا دور ہو پختہ پیوند ہو

جو عشاق اُس ذات کے ہوتے ہین　　وہ ایسی ہی ڈر ڈر کے جان کہوتے ہین

وہ اُس یار کو صدق دکہلاتے ہین　　اسی غم مین دیوانہ بنجاتے ہین

وہ جان اسکی رہ مین فدا کرتے ہین　　وہ ہر لحظہ سو سو طرح مرتے ہین

وہ کہوتے ہین سب کچھہ بصدق و صفا　　مگر اسکی ہو جاتی ہے حاصل رضا

یہ دیوانگی عشق کا ہے نشان　　نہ سمجھے کوئی اسکو بجز عاشقان

غرض جوش الفت سے مجذوب وار　　یہ نانک نے چولا بنایا شعار

مگر اُس سے راضی ہو وہ دلستان　　کہ اُس بن نہین دل کو تاب و توان

خدا کے جو ہین وہ یہی کرتے ہین　　وہ لعنت سے لوگونکی کب ڈرتے ہین

وہ ہو جاتے ہین سارے دلدار کے　　نہین کوئی انکا بجز یار کے

وہ جان دینے سے بہی نہ گھبراتے ہین　　کہ سب کچھہ وہ کہو کر اسے پاتے ہین

وہ دلبر کی آواز بنجاتے ہین　　وہ اُس جان کے ہمراز بنجاتے ہین

وہ نادان جو کہتا ہے دربند ہے　　نہ الہام ہے اور نہ پیوند ہے

نہین عقل اسکو نہ کچھہ غور ہے　　اگر وید ہے یا کوئی اور ہے

یہ سچ ہے کہ جو پاک ہو جاتے ہین ۔ خدا سے خدا کی خبر لاتے ہین
اگر اُس طرف سے نہ آوے خبر ۔ تو ہو جائے یہ راہ زیر و زبر
طلبگار ہو جائین اسکے تباہ ۔ وہ مر جائین دیکہین اگر بند راہ
مگر کوئی معشوق ایسا نہین ۔ کہ عاشق سے رکہتا ہو یہ بغض و کین
خدا پر تو پہر یہ گمان عیب ہے ۔ کہ وہ راحم و عالم الغیب ہے
اگر وہ نہ بولے تو کیونکر کوئی ۔ یقین کرکے جانے کہ ہی مختفی
وہ کرتا ہی خود اپنے بہگتونکو یاد ۔ کوئی اسکی رہ مین نہین نامراد
مگر وید کو اس سے انکار ہے ۔ اسی سے تو بے خیر و بیکار ہی
کرے کوئی کیا ایسے طومار کو ۔ بلا کر دکہاوے نہ جو یار کو
وہ ویدون کا ایشر ہی یا اک حجر ۔ کہ بولے نہین جیسے اک گنگ و کر
تو پہر ایسے ویدون سے حاصل ہی کیا ۔ ذرہ سوچو اسے یارو بہر خدا
وہ انکار کرتے ہین الہام سی ۔ کہ ممکن نہین خاص اور عام سی
یہی سالکون کا تو تہا مدعا ۔ اسی سے تو کہلتی تہین آنکہین فدا
اگر یہ نہین پہر تو وہ مر گئے ۔ کہ بیہودہ جانکو فدا کر گئے
یہ ویدونکا دعوی سنا ہی ابہی ۔ کہ بعد انکے ملہم نہ ہوگا کبہی
وہ کہتے ہین یہ کوچہ مسدود ہی ۔ تلاش اسکی عارف کو بیہود ہی
وہ غافل ہین رحمان کے اُس داب سے ۔ کہ رکہتا ہی وہ اپنے احباب سے
اگر ان کو اس رہ سے ہوتی خبر ۔ اگر صدق کا کچہہ ہی رکہتے اثر
تو انکار کو جانتے جائے شرم ۔ یہ کیا کہہ دیا وید نے ہائے شرم
نہ جانا کہ الہام ہے کیمیا ۔ اسی سے تو ملتا ہی گنج لقا
اسی سے تو عارف ہوا وہ نوشتر ۔ اسی سے تو آنکہین کہلین اور گوشتر
یہی ہے کہ تائب ہی دیدار کا ۔ یہی ایک چشمہ ہی اسرار کا

---

منہ۔ بہر دم از دل و جان وصف یار خود بکنم ۔ من آن نیم کہ تغافل ز کار خود بکنم
اگرچہ در رہ جانان چو خاک گردیدم ۔ دلم تپد کہ فدائش غبار خود بکنم
بہر زمان بدلم این ہوس ہمی جوشد ۔ کہ ہرچہ ہست نثار نگار خود بکنم
رود دم بگلشن دلدادگان گزان باغم ۔ چرا بکوچہ غیرے قرار خود بکنم م

اسی سے ملے انکو نازک علوم — اسی سے تو انکی ہوئی جگ مین دہوم
خدا پر خدا سے یقین آتا ہے — وہ باتون سے ذات اپنی سمجھاتا ہے
کوئی یار سے جب لگاتا ہے دل — تو باتونسے لذت اٹہاتا ہے دل
کہ دلدار کی بات ہے اک غذا — مگر تو ہے منکر تجہے اس سے کیا
نہین تجہکو اس رہ کی کچہہ بہی خبر — تو واقف نہین اس سے ای بے ہنر
وہ ہے مہربان و کریم و قدیر — قسم اسکی - اسکی نہین ہے نظیر
جو ہون دل سے قربان رب جلیل — نہ نقصان اٹہاوین نہووین ذلیل
اسی سے تو نانک ہوا کامیاب — کہ دل سے تہا قربان عالی جناب
بتایا گیا اسکو الہام مین — کہ پاوے گا تو تجہکو اسلام مین
یقین ہے کہ نانک تہا ملہم ضرور — نہ کر وید کا پاس اسے پر غرور
دیا اسکو کرتار نے وہ گیان — کہ ویدونمین اسکا نہین کچہہ نشان
اکیلا وہ بہاگا ہنودونکو چہوڑ — چلا مکہ کو ہند سے منہ کو موڑ
گیا خانہ کعبہ کا کرنے طواف — مسلمان بنا پاک دل بیخلاف
لیا اسکو فضل خدا نے اٹہا — ملی دونون عالم مین عزت کی جا
اگر تو بہی چہوڑے یہ ملک ہوا — تجہے بہی یہ رتبہ کرے وہ عطا
تو رکہتا نہین ایک دم بہی روا — جو بیوی سے اور بچون سے ہو جدا
مگر وہ تو پہرتا تہا دیوانہ وار — نہ جی کو تہا چین اور نہ دل کو قرار
ہر اک کہتا تہا دیکہکر اک نظر — کہ ہے اسکی آنکہونمین کچہہ جلوہ گر
محبت کی تہی سینہ مین اک خلش — لیے پہرتی تہی اسکو دلکی تپش
کبہی شرق مین اور کبہی غرب مین — رہا گہومتا قلق اور کرب مین
پرندے بہی آرام کر لیتے ہین — مچانین بہی یہ کام کر لیتے ہین
مگر وہ تو اک دم نہ کرتا قرار — ادا کر دیا عشق کا کاروبار

کسی نے یہ پوچھی تھی عاشق سے بات
وہ نسخہ بتا جس سے جاگے تو رات

کہا نیند کی ہے دوا سوز و درد
کہاں نیند جب غم کرے چہرہ زرد

وہ آنکھیں نہیں جو کہ گریاں نہین
وہ خود دل نہیں جو کہ بریاں نہین

تو انکار سے وقت کھوتا ہے کیا
تجھے کیا خبر عشق ہوتا ہے کیا

مجھے پوچھ اور میرے دل سے یہ راز
مگر کون پوچھے بجز عشق باز

جو برباد ہونا کرے اختیار
خدا کے لئے ہے وہی بختیار

جو اسکے لئے کھوتے ہین پاتے ہین
جو مرتے ہین وہ زندہ ہوجاتے ہین

وہی وحدہ لاشریک اور عزیز
نہین اسکی مانند کوئی بھی چیز

اگر جان کرون اسکی رہ مین فدا
تو پھر بھی نہو شکر اسکا ادا

مین چولے کا کرتا ہون پھر کچھ بیان
کہ ہے یہ پیارا مجھے جیسے جان

ذرا جنم ساکھی کو پڑہا ہے جوان
کہ انگد نے لکھا ہے اسمین عیان

کہ قدرت کے ہاتھو نکلی تھی وہ رقم
خدا ہی نے لکھا یہ فضل و کرم

وہ کیا ہے یہی ہے کہ اللہ ہے ایک
محمد نبی اسکا پاک اور نیک

بغیر اسکے دل کی صفائی نہین
بجز اسکے غم سے رہائی نہین

یہ معیار ہے دین کے تحقیق کا
کھلا فرق دجال و صدیق کا

ذرہ سوچو یارو گر انصاف ہے
یہ سب کشمکش اسگھڑی صاف ہے

یہ نانک سے کرنی لگے جب جدا
رہے زور کر کرکے سب بے مدعا

کہا دور ہو جاؤ تم ہار کے
یہ خلعت ہے ہاتھو نسی کرتار کے

بشر سے نہین تا اتارے بشر
خدا کا کلام اسپہ ہے جلوہ گر

دعا کی تھی اُسنے کہ اسے کردگار
بتا مجھکو وہ اپنی خود کرکے پیار

یہ چولہ تھا اُس کی دعا کا اثر
یہ قدرت کے ہاتھو لگا تھا سربسر

یہی چھوڑ کر وہ ولی مر گیا
نصیحت تھی مقصد ادا کر گیا

اُسے مردہ کہنا خطا ہی خطا | کہ زندون مین وہ زندہ دل جا ملا
وہ تن گم ہوا یہ نشان رہگیا | ذرہ دیکھہ کر اسکو آنسو بہا
کہان ہے محبت کہان ہے وفا | پیار و نکا چولا ہوا کیون برا
وفادار عاشق کا ہی یہ نشان | کہ دلبر کا خط دیکھکر نا گمان
لگاتا ہے آنکھونسے ہوکر فدا | یہی دین ہے دلدادگان کا سدا
مگر جسکے دل مین محبت نہین | اسے ایسی باتونسے رغبت نہین
اٹھو جلد تر لاؤ فوٹوگراف | ذرہ کہینچو تصویر چولے کی صاف
کہ دنیا کو ہرگز نہین ہے بقا | فنا سب کا انجام ہے جز خدا
سو لو عکس جلدی کہ اب ہے ہراس | مگر اُسکی تصویر رہجائے پاس
یہ چولا کہ قدرت کی تحریر ہے | یہی رہنما اور یہی پیر ہے
یہ انگد نے خود لکہدیا صاف صاف | کہ ہے وہ کلام خدا بے گزاف
وہ لکہا ہے خود پاک کرتار نے | اسی حیّ و قیوم و غفار نے
خدا نے جو لکہا وہ کب ہو خطا | وہی ہے خدا کا کلام صفا
یہی راہ ہے جسکو بہولے ہو تم | اٹھو یار واب مت کرو راہ گم
یہ نور خدا ہے خدا سے ملا | ارے جلد آنکھونسے اپنے لگا
ارے لوگو تمکو نہین کچھہ خبر | جو کہتا ہون مین اسپہ رکہنا نظر
زمانہ تعصب سے رکہتا ہی رنگ | کرین حق کی تکذیب سب بیدرنگ
وہی دین کے راہ کی سنتا ہی بات | کہ ہو متقی مرد اور نیک ذات
مگر دوسرے سارے ہین پر عناد | پیارا ہے انکو غرور اور فساد
بناتے ہین باتین سراسر دروغ | نہین بات مین انکے کچھہ بہی فروغ
بہلا بعد چولے کے اب پر غرور | وہ کیا کسر باقی ہی جس سے تو دور
تو ڈرتا ہے لوگونسے اے بی ہنر | خدا سے تجھے کیون نہین ہے خطر

یہ تحریر چولہ کی ہے اک زبان ۔ سنو وہ زبان سے کرو کیا بیان

کہ دین خدا دین اسلام ہے ۔ جو ہو منکر اُس کا بد انجام ہے

محمد وہ نبیون کا سردار ہے ۔ کہ جسکا عدو مثل مردار ہے

تجھے چولہ سے کچھ تو آوے حیا ۔ ذرہ دیکھ ظالم کہ کرتا ہے کیا

کہو جو رضا ہو مگر سنلو بات ۔ وہ کہتا کہ جسمین نہین کچھ بات

کہ حق جسے کرنا کرتا ہے پیار ۔ وہ انسان نہین جو نہین حق گذار

کہو جبکہ پوچھے گا مولی حساب ۔ تو بہائیو بتاؤ کہ کیا ہے جواب

مین کہتا ہون اک بات ہے نیکنام ۔ ذرہ غور سے اسکو سنیو تمام

کہ بیشک یہ چولہ پر از نور ہے ۔ تمرد وفا سے بہت دور ہے

دکھاہین مگے چولہ تمہین کھول کر ۔ کہ دو اُس کا اثر ذرا بول کر

یہی پاک چولا رہا اک نشان ۔ گرو سے کہ تہا خلق پر مہربان

اسی پر دوشالے چڑھے اور زر ۔ یہی فخر سکھونکا ہے سربسر

یہی ملک و دولت کا تہا اک ستون ۔ عمل بد کئے ہو گئے سرنگون

خدا کے لئے چھوڑو اب بغض و کین ۔ ذرہ سوچو یا تو نکو ہو کرامین

وہ صدق و محبت وہ مہر و وفا ۔ جو نانک سے کہتے تہے تم پر ملا

دکھاؤ ذرا آج اُس کا اثر ۔ اگر صدق ہے جلد دوڑو ادہر

گرو نے تو کر کے دکھایا تمہین ۔ وہ رستہ چلو جو بتایا تمہین

کہان ہین جو نانک کے ہین خاکپا ۔ جو کرتے ہین اسکے لئے جان فدا

کہان ہین جو اسکے لئے مرتے ہین ۔ جو ہو واک اُسکا وہی کرتے ہین

کہان ہین جو ہوتے ہین اُس پر نثار ۔ جھکاتے ہین سر اپنے کو کرکے پیار

کہان ہین جو کہتے ہین صدق و ثبات ۔ گرو سے ملی جیسے شیر و نبات

کہان ہین کہ جب اُس سے کچھ پاتے تہے ۔ تعشق سے قربان ہو جاتے تہے

کہاں ہین جو الفت سی سرشار ہین | جو مرنے کو بہی دل سی تیار ہین

کہاں ہین جو وہ بخل سی دور ہین | محبت سی نانک کے معمور ہین

کہاں ہین جو اس رہ مین پرجوش ہین | گرو کے تعشق مین مدہوش ہین

کہاں ہین وہ نانک کے عاشق کہاں | کہ آیا ہے نزدیک امتحان

کہاں ہین جو بہرتے ہین الفت کا دم | اطاعت سی سر کو بنا کر قدم

ادہر آئین دیکہین یہ تصویر ہی | یہی پاک چولہ جہانگیر ہے

گرو جبکہ اس رہ پہ ہووین فدا | وہ چیلہ نہین جو نہ دے سر جہکا

اگر ہاتہہ سے وقت جاوے نکل | تو پہر ہاتہہ مل کے رونا ہی کل

نہ مردی ہی تیر اور تلوار سے | بنو مرد مردون کے کردار سے

سنو آتی ہی ہر طرف سے صدا | کہ باطل ہی ہر چیز حق کے سوا

کوئی دن کے مہمان ہین ہم سب ہی | خبر کیا کہ پیغام آوے ابہی

گرو نے یہ چولا بنایا شعار | دکہایا کہ اس رہ پہ ہومین نثار

وہ کیونکر ہوا ناسعید و نشاد | جو رکہتے نہین اس سے کچہہ اعتقاد

اگر مان لوگے گرو کا یہ واک | تو راضی کرو گے اسے ہو کے پاک

وہ احمق ہین جو حق کی رہ کہوتے ہین | عبث ننگ و ناموس کو روتے ہین

وہ سوچین کہ کیا لکہہ گیا پیشوا | وصیت مین کیا کہہ گیا برملا

کہ اسلام ہم اپنا دین رکہتے ہین | محمد کی رہ پر یقین رکہتے ہین

اٹہو سونیوالو کہ وقت آگیا | تمہارا گرو تمکو سمجہا گیا

نہ سمجہے تو آخر کو پچہتاؤ گے | گرو کے سراپون کا پہل پاؤ گے

کوئی اُس پلک سے جو دل لگاوے | کرے پاک آپکو تب اسکو پاوے

تمت

الحمد للہ والمنۃ

کہ رسالہ تالیف کردہ مجدد دوران مسیح الزمان

مرزا غلام احمد صاحب رئیس قادیان موسوم بہ

الہامی الہامی

کیا شک ہے ماننے میں تمہیں اس مسیح کے جس کی مماثلت کو خدا نے بتا دیا ۔ حاذق طبیب پاتے ہیں تم سے یہی خطاب ۔ خوبوں کو بھی تو تم نے مسیحا بنا دیا

# توضیح مرام

## مسیح کا دوبارہ دنیا میں آنا

بار دوم ماہ جولائی سنہ ۱۸۹[illegible]ء

باہتمام شیخ نور احمد مالک مطبع ریاض ہند پریس امرتسر

مطبع ضیاء الاسلام قادیان میں چھپا

قیمت بلا محصول ڈاک .... ۴/ر

تعداد جلد ۷۰۰




# مسیح کا دوبارہ دُنیا مین آنا

مُسلمانون اور عیسائیون کا کسیقدر اختلاف کیساتھہ یہ خیال ہے کہ حضرت مسیح بن مریم اسی عنصری وجود سے آسمان کیطرف اُٹھائے گئے ہین۔ اور پھر وہ کسی زمانہ مین آسمان سے اُتر ینگے۔ مین اِس خیال کا غلط ہونا اپنے اسی رسالہ مین لکھہ چُکا ہون۔ اور نیز یہ بھی بیان کرچکا ہون کہ اُس نزول سے مُراد درحقیقت مسیح بن مریم کا نزول نہین بلکہ استعارہ کیطور پر ایک مثیل مسیح کے آنے کی خبر دیگئی ہی جس کا مصداق حسب اعلام و الہام الٰہی یہی عاجز ہے۔ اور مجھے یقیناً معلوم ہے کہ میری اِس رائے کے شایع ہونے کے بعد جسپر مین بیّنات الہام سے قائم کیا گیا ہون بہت سی قلمین مُخالفانہ طور پر اُٹھینگی اور ایک تعجب اور انکار سے بھرا ہوا شور عوام مین پیدا ہوگا۔ اور میرا ارادہ تھا کہ بالفعل مین کلام کو طول دینے سے مجتنب رہون اور اعتراضات کے پیش ہونے کے وقت اُنکے رفع دفع کے لئے مفصل جوابات و دلائل جیسے معترضین کے خیالات کے حالات موجودہ ہون پیش کرون۔ لیکن اب مجھے اُس ارادہ مین یہ نقص معلوم ہوتا ہے کہ میری کوتاہ قلمی کی حالت مین نہ صرف عوام الناس بلکہ مُسلمانون کے خواص بھی جو اُنکے بعض مولوی ہین بباعث اپنے قصور فہم کے جو اُنکی حالت متنزلہ کو لازم پڑا ہوا ہے اور نیز بوجہ متاثر ہونے کے ایک پورانے خیال سے خواہ نخواہ میری بات کو رد کرنے کے لئے مدعیانہ کھڑے ہونگے اور اپنے دعوے کے طرفدار بنکر بہرحال اُسی دعوے کی سچائی ثابت ہوجانا چاہین گے۔ پس مدعی ہوکر مقابل پر کھڑے ہوجانا اُنکے لئے سخت حجاب ہوجائے گا جس سے باہر نکلنا اور اپنی مشہود کردہ رائے سے رجوع کرنا اُنکے لئے مشکل بلکہ محال ہوگا۔ کیونکہ ہمیشہ یہی دیکھا جاتا ہے کہ جب کوئی مولوی ایک رائے کو علی رؤس الاشہاد ظاہر کر دیتا ہے اور اپنا فیصلہ ناطق اُسکو قرار دیتا ہے تو پھر اُس رائے سے عود کرنا اُسکو موت سے بدتر دکھائی دیتا ہے۔ لہذا مینے ترحماً لہ یہ چاہا کہ قبل اسکے کہ وہ مقابل پر آکر ہٹ اور ضد کی بلا مین پھنس جائین آپ ہی اُنکو ایسے صاف اور مدلل طور پر سمجھا دیا جائے کہ

جو ایک دانا اور منصف اور طالب حق کی تسلی کے لئے کافی ہو - اگر بعد مین پھر لکھنے کی ضرورت پڑیگی تو شاید ایسے لوگون کے لئے وہ ضرورت پیش آوے کہ جو غایت درجہ کے سادہ لوح اور غبی ہین جنکو آسمانی کتابون کے استعارات مصطلحات و دقائق تاویلات کی کچھ بھی خبر بلکہ مس تک نہین - اور **لایمسّہ** کی نفی کے نیچے داخل ہین -

اب پہلے ہم صفائی بیان کے لئے یہ لکھنا چاہتے ہین کہ بائبل اور ہماری احادیث اور اخبار کی کتابون کے رو سے جن نبیوں کا اسی وجود عنصری کیساتھ آسمان پر جانا تصوّر کیا گیا ہے وہ دو نبی ہین - ایک یوحنّا جس کا نام ایلیا اور ادریس بھی ہے - دوسرے مسیح بن مریم جنکو عیسیٰ اور یسوع بھی کہتے ہین - ان دونون نبیونکی نسبت عہد قدیم اور جدید کے بعض صحیفے بیان کر رہے ہین کہ وہ دونوں آسمان کیطرف اُٹھائے گئے - اور پھر کسی زمانہ مین زمین پر اُترینگے اور تم انکو آسمان سے آتے دیکھوگے - ان ہی کتابون سے کسیقدر ملتے جلتے الفاظ احادیث نبویہ مین بھی پائے جاتے ہین - لیکن حضرت ادریس کی نسبت جو بائبل مین یوحنّا یا ایلیا کے نام سے پکارے گئے ہین انجیل مین یہ فیصلہ دیا گیا ہے کہ یحییٰ بن ذکریا کے پیدا ہونے سے انکا آسمان سے اترنا وقوع مین آگیا ہے چنانچہ حضرت مسیح صاف صاف الفاظ مین فرماتے ہین کہ "یوحنّا جو آنے والا تھا یہی ہے چاہو تو قبول کرو" - سو ایک نبی کے محکمہ سے ایک آسمان پر جانے والے اور پھر کسی وقت اترنے والے یعنی یوحنّا کا مقدمہ تو انفصال پا گیا اور دوبارہ اترنے کی حقیقت اور کیفیت معلوم ہو گئی چنانچہ تمام عیسائیون کا متفق علیہ عقیدہ جو انجیل کے رو سے ہونا چاہیئے یہی ہے کہ یوحنّا جس کے آسمان سے اُترنے کا انتظار تھا وہ حضرت مسیح کے وقت مین آسمان سے اس طرح پر اُترا آیا کہ ذکریا کے گھر مین اسی طبع اور خاصیت کا بیٹا ہوا جس کا نام یحییٰ تھا - البتہ یہودی اُسکے اُترنے کے اب تک منتظر ہین اُنکا بیان ہے کہ وہ سچ مچ آسمان سے اُترے گا - اوّل بیت المقدس کے منارہ پر اُس کا نزول ہوگا - پھر وہان سے یہودی لوگ اکٹھے ہو کر اُسکو کسی نردبان وغیرہ کے ذریعہ سے نیچے اتار لینگے - اور جب یہودیون کے سامنے وہ تاویل پیش کیجائے جو حضرت مسیح علیہ السلام نے یوحنّا کے اترنے کے بارے مین کی ہے تو وہ فی الفور غصہ سے بھر کر حضرت مسیح اور ایسے ہی حضرت یحییٰ کے حق مین ناگفتنی باتین سناتے ہین - اور اُسی نبی کے فرمودہ کو ایک ملحدانہ خیال تصور کرتے ہین - بہرحال آسمان سے اترنے کا لفظ جو تاویل رکھتا ہے مسیح کے بیان سے اسکی حقیقت ظاہر ہوئی اور اُن ہی کے بیان سے یوحنّا کے آسمان سے اترنے کا جھگڑا طے ہوا اور یہ بات

کھل گئی کہ آخر اترے تو کس طرح اترے۔ مگر مسیح کے اترنے کے بارے میں ابتک بڑے جوش سے بیان کیا جاتا ہے کہ وہ عمدہ اور شاہانہ پوشاک قیمتی پارچات کی پہنے ہوئے ✽ فرشتوں کے ساتھ آسمان سے اتریں گے۔ مگر ان دو قوموں کا اسپر اتفاق نہیں کہ کہاں اتریںگے۔ آیا مکہ معظمہ میں یا لندن کے کسی گرجا میں یا ماسکو کے شاہی کلیسا میں۔ اگر عیسائیوں کو پرانے خیالات کی تقلید رہزن نہ ہو تو وہ مسلمانوں کی نسبت بہت جلد سمجھ سکتے ہیں کہ مسیح کا اترنا اسی تشریح کیموافق چاہیے جو خود حضرت مسیح کے بیان سے صاف لفظوں میں معلوم ہو چکی ہے۔ کیونکہ یہ ممکن نہیں کہ ایک ہی صورت کے دو امر دو متناقض معنوں پر محمول ہو سکیں۔ یہ بات اہل الراے کے غور کے قابل ہے کہ اگر حضرت مسیح کی وہ تاویل جو انھوں نے یوحنا کے آسمان سے اترنے کی نسبت کی ہے فی الواقع صحیح ہے تو کیا حضرت مسیح کے نزول کے مقدمہ میں جو اسی پہلے مقدمہ کا ہمشکل ہے اسی تاویل کو کام میں نہیں لانا چاہیے جبکہ اتنے میں ایک نبی اس سربستہ راز کی اصل حقیقت کھول چکا ہے اور قانون قدرت بھی اسی کو چاہتا اور اُسی کو مانتا ہے تو پھر اس صاف اور سیدھی راہ کو چھوڑ کر ایک پیچیدہ اور قابل اعتراض راہ اپنی طرف سے کھودنا کیونکر قبول کرنے کے لائق ٹھہر سکتا ہے۔ کیا ذیعلم اور ایماندار لوگوں کا منشا جبکو مسیح کے بیان سے بھی پوری پوری مدد ملگئی ہے کسی اور طرف اپنا رُخ کر سکتا ہے اور مسیحی لوگ تو اسوقت سے دس برس پہلے اپنی یہ پیشگوئی بھی انگریزی اخباروں کے ذریعہ سے شایع کر چکے ہیں کہ تین برس تک مسیح آسمان سے اترنیوالا ہے۔ اب جو خدا تعالے نے اس اترنے والے کا نشان دیا تو مسیحیوں پر لازم ہے کہ سب سے پہلے وہی اُسکو قبول کریں تا اپنی پیشگوئی کے آپ ہی مکذب نہ ٹھہریں۔

عیسائی لوگ اس بات کے بھی قائل ہیں کہ حضرت مسیح اُٹھائے جانے کے بعد بہشت میں داخل ہو گئے۔ لوقا کی انجیل میں خود حضرت مسیح ایک چور کو تسلی دیکر کہتے ہیں کہ "آج تو میرے ساتھ بہشت میں داخل ہوگا" ✠ اور عیسائیوں کا یہ عقیدہ بھی متفق علیہ ہے کہ کوئی شخص بہشت میں داخل ہو کر پھر اس سے نکالا نہیں جائیگا گو کیسا ہی ادنیٰ درجہ کا آدمی ہو چنانچہ یہی عقیدہ

---

✽ حاشیہ۔ یہ پارچات از قسم پشمینہ یا ابریشم ہونگے جیسے چوشیا۔ گلبدن۔ اطلس۔ کمخواب۔ زربفت۔ نندی۔ لاہی یا معمولی سوتی کپڑے جیسے تن سکھ۔ تن زیب۔ اینک۔ چکن۔ گلشن۔ ململ۔ جالی۔ خاصہ۔ ڈوریا۔ چارخانہ۔ اور کس نے آسمان میں بُنے اور کس نے سیئے ہونگے ابتک کسی نے مسلمانوں یا عیسائیوں میں سے اسکا کچھ پتہ نہیں دیا۔

✠ دیکھو انجیل لوقا باب ۲۳ آیت ۴۳

مسلمانوں کا بھی ہے - اللہ جلّ شانہٗ قرآن شریف میں فرماتا ہے وَمَا هُمْ مِنْهَا بِمُخْرَجِيْنَ - یعنے جو لوگ بہشت میں داخل کئے جائیں گے پھر اُس سے نکالے نہیں جائیں گے - اور قرآن شریف میں اگرچہ حضرت مسیح کے بہشت میں داخل ہونے کا بہ تصریح کہیں ذکر نہیں لیکن انکے وفات پاجانے کا تین جگہ ذکر ہے ✤ اور مقدس بندوں کیلئے وفات پانا اور بہشت میں داخل ہونا ایک ہی حکم میں ہے - کیونکہ بر طبق آیت قیل ادخل الجنة - وادخلی جنتی وہ بلا توقف بہشت میں داخل کئے جاتے ہیں - اب مسلمانوں اور عیسائیوں دونوں گروہ پر واجب ہے کہ اس امر کو غور سے جانچیں کہ کیا یہ ممکن ہے کہ ایک مسیح جیسا مقرب بندہ بہشت میں داخل کرکے پھر اُس سے نکالدیا جائے؟ کیا اس میں خدا تعالےٰ کے اس وعدہ کا تخلف نہیں جو اسکی تمام پاک کتابوں میں بتواتر و تصریح موجود ہے کہ بہشت میں داخل ہونیوالے پھر اُس سے نکالے نہیں جائینگے؟ کیا ایسے بزرگ اور حتمی وعدہ کا ٹوٹ جانا خدا تعالےٰ کے تمام وعدوں پر ایک سخت زلزلہ نہیں لاتا؟ پس یقیناً سمجھو کہ ایسا اعتقاد رکھنے میں نہ صرف مسیح پر ناجائز مصیبت وارد کروگے بلکہ ان لغو باتوں سے خدا تعالیٰ کی کسرِ شان اور کمال درجہ کی بے ادبی بھی ہوگی - اس امر کو ایک بڑے غور اور دیدہ تعمق سے دیکھنا چاہیئے کہ ایک ادنیٰ اعتقاد سے جس سے نجات پانے کیلئے استعارہ کی راہ موجود ہے بڑی بڑی دینی صداقتیں آپکے ہاتھ سے فوت ہوتی ہیں - اور درحقیقت یہ ایک ایسا فاسد اعتقاد ہے جسمیں ہزاروں خرابیاں سخت اُلجھن کیساتھ گرہ در گرہ لگی ہوئی ہیں - اور مخالفوں کو ہنسی اور ٹھٹھے کیلئے موقعہ ہاتھ آتا ہے - مینے پہلے بھی ذکر کیا ہے کہ یہی معجزہ کفار مکّہ نے ہمارے سیّد و مولیٰ حضرت خاتم الانبیاء صلی اللہ علیہ وسلم سے مانگا تھا کہ آسمان پر ہمارے روبرو چڑھیں اور روبرو ہی اتریں اور انھیں جواب ملا تھا کہ قُلْ سُبْحَانَ رَبِّيْ یعنے خدا تعالےٰ کی حکیمانہ شان اِس سے پاک ہے کہ ایسے کھلے کھلے خوارق اس دار الابتلا میں دکھائے اور ایمان بالغیب کی حکمت کو تلف کرے -

---

✤ حاشیہ - قال اللہ تعالیٰ - فلمّا توفیتنی کنت انت الرقیب علیھم - دیکھو سورہ مائدہ الجزو نمبر ۷ - وان من اھل الکتب الا لیومنن بہ قبل موتہ سورۃ النساء الجزو نمبر ۶ - اذ قال اللہ یاعیسےٰ انی متوفیک ورافعک الیّ - سورہ آل عمران الجزو نمبر ۳ - منہ

اب مین کہتا ہون کہ جو امر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے جو افضل الانبیاء تھے جائز نہین اور سنت اللہ سے باہر سمجھا گیا وہ حضرت مسیح کے لئے کیونکر جائز ہو سکتا ہے؟ یہ کمال بے ادبی ہوگی کہ ہم آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی نسبت ایک کمال کو مستبعد خیال کرین اور پھر وہی کمال حضرت مسیح کی نسبت قریب قیاس مان لین۔ کیا کسی سچے مسلمان سے ایسی گستاخی ہو سکتی ہے؟ ہرگز نہین۔ اور یہ امر بھی قابل اظہار ہے کہ یہ خیال مذکورہ بالا جو کچھ عرصہ سے مسلمانون مین پھیل گیا ہے صحیح طور پر ہماری کتابون مین اس کا نام و نشان نہین بلکہ احادیث نبویہ کی غلط فہمی کا یہ ایک غلط نتیجہ ہے جسکے ساتھ کئی بیجا حاشیے لگا دیئے گئے ہین اور بے اصل موضوعات سے اسکو رونق دیگئی ہے اور تمام وہ امور نظر انداز کر دیئے گئے ہین جو مقصود اصلی کی طرف رہبر ہو سکتے ہین۔ اس بارے مین نہایت صاف اور واضح حدیث نبوی وہ ہے جو امام محمد اسمٰعیل بخاری رحمہ اللہ نے اپنی صحیح مین بروایت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ لکھی ہے اور وہ یہ ہے:۔
**کیف انتم اذا انزل ابن مریم فیکم و امامکم منکم** یعنے اسدن تمہارا کیا حال ہوگا جب ابن مریم تم مین اتریگا۔ وہ کون ہے؟ وہ تمہارا ہی ایک امام ہوگا جو تم ہی مین سے پیدا ہوگا۔ پس اس حدیث مین آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے صاف فرما دیا کہ ابن مریم سے یہ مت خیال کرو کہ سچ مچ مسیح بن مریم ہی اتر آئے گا بلکہ یہ نام استعارہ کیطور پر بیان کیا گیا ہے۔ درحقیقت وہ تم مین سے تمہاری ہی قوم مین سے تمہارا ایک امام ہوگا جو ابن مریم کی سیرت پر پیدا کیا جائے گا۔" اسجگہ پرانے خیالات کے لوگ اس حدیث کے معنے اس طرح پر کرتے ہین کہ جب حضرت مسیح آسمان سے اترین گے تو وہ اپنے منصب نبوت سے مستعفی ہو کر آئین گے انجیل سے انہین کچھ غرض نہین ہوگی۔ امت محمدیہ مین داخل ہو کر قرآن شریف پر عمل کرینگے پنج وقت نماز پڑھینگے اور مسلمان کہلائینگے!!! مگر یہ بیان نہین کیا گیا کہ کیون اور کس وجہ سے یہ تنزل کی حالت انہین پیش آئے گی۔ بہرحال اسقدر ہمارے بھائیون مسلمان محمدیون نے آپ ہی مان لیا ہے کہ ابن مریم اسدن ایک مرد مسلمان ہوگا جو اپنے تئین امت محمدیہ مین سے ظاہر کریگا اور اپنی نبوت کا نام بھی نہ لیگا جو پہلے اسکو عطا کیگئی تھی۔ اور درحقیقت یہی ایک بھاری مشکل ہے کہ جو استعارہ کو حقیقت پر حمل کرنے سے ہمارے بھائیونکو پیش آگئی ہے جسکی وجہ سے انہین ایک نبی کا اپنے منصب نبوت سے محروم ہو جانا تجویز کرنا پڑا۔ اگر وہ ان صاف اور سیدھے معنونکو مان لین جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پاک الفاظ سے پائے جاتے ہین جنکے

مطابق پہلے حضرت مسیح یوحنا نبی کے بارے مین بیان فرما چکے ہین تو ان تمام پر تکلف مشکلات سے مخلصی پا جائینگے نہ حضرت مسیح کی روح کو بہشت سے نکالنے کی حاجت پڑیگی اور نہ اُس مقدس نبی کی نبوت کا خلع تجویز کرنا پڑیگا۔ اور نہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی شان مین ہجو ملیح کے مرتکب ہون گے اور نہ احکام قرآنی کے منسوخ ہونے کا اقرار کیا جائیگا۔

شاید آخری عذر ہمارے بھائیون کا یہ ہوگا کہ بعض الفاظ جو صحیح حدیثون مین حضرت مسیح کے علامات مین بیان کئے گئے ہین انکی تطبیق کیونکر کرین۔ مثلاً لکھا ہے کہ مسیح جب آئے گا تو صلیب کو توڑے گا اور جزیہ کو اٹھا دیگا اور خنزیرونکو قتل کر دے گا۔ اور اُسوقت آئے گا کہ جب یہودیت اور عیسائیت کی بدخصلتین مسلمانون مین پھیلی ہوئی ہونگی۔ میں کہتا ہون کہ صلیب کے توڑنے سے مراد کوئی ظاہری جنگ نہین بلکہ روحانی طور پر صلیبی مذہب کا توڑ دینا اور اُس کا بطلان ثابت کرکے دکھا دینا مراد ہے۔ جزیہ اٹھا دینے کی مراد خود ظاہر ہے جس سے یہ اشارہ ہے کہ ان دنونمین خود بخود دل سچائی اور حق کی طرف کھینچے جائینگے کسی لڑائی کی حاجت نہین ہوگی۔ خود بخود ایسی ہوا چلیگی کہ جوق در جوق اور فوج در فوج لوگ دین اسلام مین داخل ہوتے جائینگے۔ پھر جب دین اسلام مین داخل ہونے کا دروازہ کھل جائے گا اور ایک عالم کا عالم اس دین کو قبول کر لیگا تو پھر جزیہ کس سے لیا جائے گا۔ مگر یہ سب کچھ ایک دفعہ واقع نہین ہوگا۔ ہان ابھی سے اسکی بنا ڈالی جائیگی۔ اور خنزیروں سے مراد وہ لوگ ہین جنمین خنزیرونکی عادتین ہین۔ وہ اس روز حجت اور دلیل سے مغلوب کئے جائینگے۔ اور دلائل بیّنہ کی تلوار انھین قتل کریگی نہ یہ کہ ایک پاک نبی جنگلونمین خنزیروں کا شکار کھیلتا پھریگا۔

اے میری پیاری قوم! یہ سب استعارے ہین جنکو خدا تعالی کیطرفسے فہم دیا گیا ہے وہ نہ صرف آسانی سے بلکہ ایک قسم کے ذوق سے انکو سمجھ جائینگے۔ ایسے عمدہ اور بلیغ مجازی کلمات کو حقیقت پر اتارنا گویا ایک خوبصورت معشوق کا ایک دیو کی شکل مین نقشہ کھینچنا ہے۔ بلاغت کا تمام مدار استعارات لطیفہ پر ہوتا ہے۔ اسیوجہ سے خدا تعالے کے کلام نے بھی جو ابلغ الکلام ہے جسقدر استعارونکو استعمال کیا ہے اور کسی کلام مین یہ طرز لطیف نہین ہے۔ اب ہر جگہ اور ہر محل مین اُن پاکیزہ استعارونکو حقیقت پر حمل کرتے جانا گویا اُس کلام معجز نظام کو خاک مین ملا دینا ہے۔ پس اس طریق سے نہ صرف خدا تعالی کی مچھ بلاغت کلام کا اصلی منشاء درہم برہم ہوتا ہے بلکہ ساتھ ہی اس کلام کے اعلیٰ درجہ کی بلاغت کو برباد کر دیا

جاتا ہے خوبصورت اور دلچسپ طریقے تفسیر کے وہ ہوتے ہین جن مین متکلم کی اعلیٰ شان بلاغت اور
اُسکے روحانی اور بلند ارادون کا بھی خیال رہے نہ یہ کہ نہایت درجہ کے سفلی اور بدنما اور بے طرح
موٹے معنے جو ہجو ملیح کے حکم مین ہون اپنی طرف سے گھڑے جائین اور خدا تعالیٰ کی پاک کلام کو جو پاک
اور نازک دقائق پر مشتمل ہے صرف دہقانی لفظون تک محدود خیال کر لیا جائے۔ ہم نہین سمجھتے کہ
اُن نہایت دقیق اسرار کے مقابلہ پر جو خدا تعالےٰ کے کلام مین ہونے چاہیین اور بکثرت ہین کیون
بدشکل اور موٹے اور کریہ معنے پسند کئے جاتے ہین؟ اور کیون اُن لطیف معنون کی وقعت نہین
جو خدا تعالیٰ کی حکیمانہ شان کیموافق اور اُسکے عالی مرتبہ کلام کے مناسب حال ہین؟ اور ہمارے
علما کے دماغ اس بیوجہ سرکشی سے کیون پُر ہین کہ وہ الٰہی فلسفہ کے نزدیک آنا نہین چاہتے؟
جن لوگون نے ان تحقیقون مین اپنا خون اور پسینہ ایک کر دیا ہے انکو بیشک ہمارے اس بیان
سے نہ انکار بلکہ مزہ آئے گا اور ایک تازہ صداقت انکو ملیگی جسکو وہ بڑے مدوشد کیساتھ قوم مین
بیان کرین گے اور سالک کو ایک روحانی فائدہ پہنچائین گے۔ لیکن جنہون نے صرف سرسری
نگاہ ہی تک اپنی فکر اور عقل کو ختم کر رکھا ہے وہ بجز اسکے کہ ناحق کے اعتراضات کی میزان بڑھاوین
اور بیجا سختیہ قائم کرین اور کچھ اسلام کو اپنے وجود سے فائدہ نہین پہنچا سکتے۔

اب ہم یہ بیان کرنا چاہتے ہین کہ ہمارے ہادی اور سید مولیٰ جناب ختم المرسلین نے مسیح اوّل
اور مسیح ثانی مین ما بہ الامتیاز قائم کرنے کے لئے صرف یہی نہین فرمایا کہ مسیح ثانی ایک مرد
مسلمان ہوگا اور شریعت قرآنی کیموافق عمل کرے گا اور مسلمانون کی طرح صوم و صلوٰۃ وغیرہ احکام
فرقانی کا پابند ہوگا اور مسلمانون مین پیدا ہوگا اور انکا امام ہوگا اور کوئی جُداگانہ دین نہ لائیگا
اور کسی جداگانہ نبوت کا دعویٰ نہین کریگا بلکہ یہ بھی ظاہر فرمایا ہے کہ مسیح اول اور مسیح ثانی
کے حلیہ مین بھی فرق بیّن ہوگا۔ چنانچہ مسیح اوّل کا حُلیہ جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو معراج
کی رات مین نظر آیا وہ یہ ہے کہ درمیانہ قد اور سرخ رنگ گھنگریالے بال اور سینہ کشادہ ہے
دیکھو صحیح بخاری صفحہ ۴۸۹۔ لیکن اسی کتاب مین مسیح ثانی کا حُلیہ جناب ممدوح نے یہ فرمایا
ہے کہ وہ گندم گون ہے اور اُسکے بال گھنگریالے نہین اور کانون تک لٹکتے ہین۔ اب
ہم سوچتے ہین کہ کیا یہ دونون ممیز علامتین جو مسیح اوّل اور ثانی مین آنحضرت صلی اللہ علیہ
وسلم نے بیان فرمائی ہین کافی طور پر یقین نہین دلاتین کہ مسیح اوّل اور ہے اور مسیح ثانی اور
ان دونوں کو ابن مریم کے نام سے پکارنا ایک لطیف استعارہ ہے جو باعتبار مشابہت طبع

اور روحانی خاصیت کے استعمال کیا گیا ہے۔ یہ ظاہر ہے کہ اندرونی خاصیت کے مشابہت کے
رو سے دو نیک آدمی ایک ہی نام کے مستحق ہو سکتے ہیں اور ایسا ہی دو بد آدمی بھی ایک ہی بد مادہ
میں شریک مساوی ہونے کی وجہ سے ایک دوسرے کے قایم مقام کہلا سکتے ہیں مسلمان لوگ
جو اپنے بچوں کے نام احمد اور موسیٰ اور عیسیٰ اور سلیمان اور داؤد وغیرہ رکھتے ہیں تو در حقیقت اسی
تفاول کا خیال اُنہیں ہوتا ہے جس سے نیک فال کے طور پر ارادہ کیا جاتا ہے کہ یہ بچے بھی اُن بزرگوں کی
روحانی شکل اور خاصیت ایسی اتم اور اکمل طور سے پیدا کر لیں کہ گویا اُنہیں کا روپ ہو جائیں
اس جگہ اگر یہ اعتراض پیش کیا جائے کہ مسیح کا مثل بھی نبی چاہیئے کیونکہ مسیح نبی تھا تو اس کا اول
جواب تو یہی ہے کہ آنیوالے مسیح کے لئے ہمارے سید و مولیٰ نے نبوت شرط نہیں ٹھہرائی
بلکہ صاف طور پر یہی لکھا ہے کہ وہ ایک مسلمان ہوگا اور عام مسلمانوں کے موافق شریعت
فرقانی کا پابند ہوگا اور اس سے زیادہ کچھ بھی ظاہر نہیں کریگا کہ میں مسلمان ہوں اور مسلمانوں کا امام
ہوں ماسوا اس کے اسمیں کچھ شک نہیں کہ یہ عاجز خدا تعالیٰ کی طرف سے اس اُمت کیلئے
محدث ہو کر آیا ہے اور محدث بھی ایک معنی سے نبی ہی ہوتا ہے گو اُس کیلئے نبوت تامہ نہیں مگر تاہم جزئی طور پر وہ ایک نبی ہی ہے کیونکہ
وہ خدا تعالیٰ سے ہمکلام ہونے کا ایک شرف رکھتا ہے امور غیبیہ اُسپر ظاہر کیجاتی ہیں اور رسولوں اور نبیوں کی وحی کی طرح
اُس کی وحی کو بھی دخل شیطان سے منزہ کیا جاتا ہے اور مغز شریعت اُس پر کھولا جاتا ہے اور بعینہ انبیا
کی طرح مامور ہو کر آتا ہے اور انبیا کی طرح اُس پر فرض ہوتا ہے کہ اپنے تئیں باواز بلند ظاہر کرے
اور اُس سے انکار کرنیوالا ایک حد تک مستوجب سزا ٹھہرتا ہے اور نبوت کے معنے بجز اسکے
اور کچھ نہیں کہ امور متذکرہ بالا اُس میں پائے جائیں۔

اور اگر یہ عذر پیش ہو کہ باب نبوت مسدود ہے اور وحی جو انبیا پر نازل ہوتی ہے اُس پر مُہر
لگ چکی ہے میں کہتا ہوں کہ نہ من کل الوجوہ باب نبوت مسدود ہوا ہے اور نہ ہر ایک طور سے وحی
پر مُہر لگائی گئی ہے بلکہ جزئی طور پر وحی اور نبوت کا اس اُمت مرحومہ کے لئے ہمیشہ دروازہ کھلا ہے
مگر اس بات کو بحضور دل یاد رکھنا چاہیئے کہ یہ نبوت جسکا ہمیشہ کے لئے سلسلہ جاری رہیگا نبوت
تامہ نہیں ہے بلکہ جیسا کہ میں ابھی بیان کر چکا ہوں وہ صرف ایک جزئی نبوت ہے جو دوسرے
لفظوں میں محدثیت کے اسم سے موسوم ہے جو انسان کامل کے اقتدا سے ملتی ہے جو
مستجمع جمیع کمالات نبوت تامہ ہے۔ یعنے ذات ستودہ صفات حضرت سیدنا و مولانا محمد
مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم فاعلم ارشدک اللہ تعالیٰ ان النبی محدث والمحدث نبی

باعتبار حصول نوع من انواع النبوت وقد قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لم یبق
من النبوت الا المبشرات ای لم یبق من انواع النبوت الا نوع واحد وھی المبشرات
من اقسام الرویا الصادقۃ والمکاشفات الصحیحۃ والوحی الذی ینزل علی
خواص الاولیاء والنور الذی یتجلی علی قلوب قوم موجع۔ فانظر ایھا الناقد البصیر
الفھیم من ھذا اسد باب النبوۃ علی وجہ کلی بل الحدیث یدل علی ان النبوت
التامۃ الحاملۃ لوحی الشریعۃ قد انقطعت ولکن النبوۃ التی لیس فیھا الا المبشرات
فھی باقیۃ الی یوم القیامۃ لا انقطاع لھا ابداً۔ وقد علمت وقرات فی کتب الحدیث
ان الرویا الصالحۃ جزءٌ من ستۃ واربعین جزءً من النبوۃ ای من النبوۃ
التامۃ فلما کان للرویا نصیباً من ھذہ المرتبۃ فکیف الکلام الذی یوحی من اللہ
تعالیٰ الی قلوب المحدثین فاعلم ایدک اللہ ان حاصل کلامنا ان ابواب النبوۃ الجزئیۃ
مفتوحۃ ابداً ولیس فی ھذہ النوع الا المبشرات او المنذرات من الامور الغیبیۃ
او اللطائف القرآنیۃ والعلوم اللدنیۃ۔ واما النبوۃ التی تامۃ کاملۃ جامعۃ
لجمیع کمالات الوحی فقد آمنا بانقطاعھا من یوم نزل فیہ۔ وما کان محمدٌ ابا احدٍ
من رجالکم ولکن رسول اللہ وخاتم النبیین۔ اگر یہ استفسار ہو کہ جس خاصیت اور قوت
روحانی مین یہ عاجز اور مسیح بن مریم مشابہت رکھتے ہین وہ کیا شے ہے تو اس کا جواب یہ ہے
کہ وہ ایک مجموعی خاصیت ہے جو ہم دونون کے روحانی قوی مین ایک خاص طور پر رکھی گئی ہے
جس کے سلسلہ کی ایک طرف نیچے کو اور ایک طرف اوپر کو جاتی ہے۔ نیچے کی طرف سے مراد وہ
اعلیٰ درجہ کی دلسوزی اور غمخواری خلق اللہ ہے جو داعی الی اللہ اور اس کے مستعد شاگردون
مین ایک نہایت مضبوط تعلق اور جوڑ بخش کر نورانی قوت کو جو داعی الی اللہ کے نفس پاک مین موجود
ہے اُن تمام سرسبز شاخون مین پھیلاتی ہے۔ اوپر کیطرف سے مراد وہ اعلیٰ درجہ کی محبت
قوی ایمان سے ملی ہوئی ہے جو اول بندہ کے دل مین بارادہ الٰہی پیدا ہو کر رب قدیر کی محبت
کو اپنی طرف کھینچتی ہے اور پھر اُن دونون محبتون کے ملنے سے جو درحقیقت نر اور مادہ
کا حکم رکھتی ہین ایک مستحکم رشتہ اور ایک شدید مواصلت خالق اور مخلوق مین پیدا
ہو کر الٰہی محبت کے چمکنے والی آگ سے جو مخلوق کی ہیزم مثال محبت کو پکڑ لیتی ہے ایک تیسری
چیز پیدا ہو جاتی ہے جس کا نام روح القدس ہے سو اس درجہ کے انسان کی روحانی

پیدایش اُس وقت سے سمجھی جاتی ہے جب کہ خدا تعالیٰ اپنے ارادہ خاص سے اُس میں اُس طور کی محبت پیدا کر دیتا ہے اور اس مقام اور اس مرتبہ کی محبت میں بطور استعارہ یہ کہنا بیجا نہیں ہے کہ خدا تعالیٰ کی محبت سے بھری ہوئی روح اس انسانی روح کو جو بارادہ الٰہی اب محبت سے بھر گئی ہے ایک نیا تولد بخشتی ہے اسی وجہ سے اس محبت کی بھری ہوئی روح کو خدا تعالیٰ کی روح سے جو نافخ المحبت ہے استعارہ کے طور پر ابنیت کا علاقہ ہوتا ہے اور چونکہ روح القدس ان دونوں کے ملنے سے انسان کے دل میں پیدا ہوتی ہے اس لئے کہہ سکتے ہیں کہ وہ اُن دونوں کیلئے بطور ابن ہے اور یہی پاک تثلیث ہے جو اس درجہ محبت کے لئے ضروری ہے جسکو ناپاک طبیعتوں نے مشرکانہ طور پر سمجھ لیا ہے اور ذرہ امکان کو جو ہالکۃ الذات باطلۃ الحقیقت ہے حضرت اعلیٰ واجب الوجود کے ساتھ برابر ٹھہرا دیا ہے۔

لیکن اگر اس جگہ یہ استفسار ہو کہ اگر یہ درجہ اس عاجز اور مسیح کے لئے مسلّم ہے تو پھر جناب سیدنا مولانا سید الکل و افضل الرسل حضرت خاتم النبیین محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے کونسا درجہ باقی ہے سو واضح ہو کہ وہ ایک اعلیٰ مقام اور برتر مرتبہ ہے جو اسی ذات کامل الصفات پر ختم ہو گیا ہے جس کی کیفیت کو پہنچنا بھی کسی دوسرے کا کام نہیں چہ جائیکہ وہ کسی اور کو حاصل ہو سکے۔

شان احمد را کہ داند جز خداوند کریم — آنچنان از خود جدا شد کز میان افتاد میم
زان نمط شد محو دلبر کز کمال اتحاد — پیکر او شد سراسر صورت رب رحیم
بوئے محبوب حقیقی میدہد زان روئے پاک — ذات حقانی صفاتش مظہر ذات قدیم
گرچہ منسوبم کند کس سوئے الحاد و ضلال — چون دل احمد نمی بینم دگر عرشے عظیم
منت ایزد را کہ من بر رغم اہل روزگار — صد بلا را می خرم از ذوق آن عین النعیم
از عنایات خدا و از فضل آن دادار پاک — دشمن فرعونیانم بہر عشق آن کلیم
آن مقام و رتبت خاصش کہ بر من شد عیان — گفتمے گر بدمے طبعی درین راہے سلیم
در رہ عشق محمد این سر و جانم رود — این تمنا این دعا این در دلم عزم صمیم

اب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے درجہ عالیہ کی شناخت کے لئے اس قدر لکھنا ضروری ہے کہ مراتب قرب و محبت باعتبار اپنی روحانی درجات کے تین قسم پر منقسم ہیں سب سے ادنیٰ

درجہ جو درحقیقت وہ بھی بڑا ہے یہ ہے کہ آتش محبت الٰہی لوح قلب انسان کو گرم تو کرے اور ممکن ہے کہ ایسا گرم کرے کہ بعض آگ کے کام اُس محرور سے ہو سکین لیکن یہ کسر باقی رہ جائے کہ اُس متاثر مین آگ کی چمک پیدا نہ ہو اس درجہ کی محبت پر جب خدا تعالیٰ کی محبت کا شعلہ واقع ہو تو اس شعلہ سے جس قدر روح مین گرمی پیدا ہوتی ہے اُس کو سکینت واطمینان اور کبھی فرشتہ وملک کے لفظ سے بھی تعبیر کرتے ہین۔

دوسرا درجہ محبت کا وہ ہے جو ہم اوپر بیان کر چکے ہین جسمین دونون محبتون کے ملنے سے آتش محبت الٰہی لوح قلب انسان کو اس قدر گرم کرتی ہے کہ اُس مین آگ کی صورت پر ایک چمک پیدا ہو جاتی ہے لیکن اُس چمک مین کسی قسم کا اشتعال یا بھڑک نہین ہوتی فقط ایک چمک ہوتی ہے جسکو روح القدس کے نام سے موسوم کیا جاتا ہے۔

تیسرا درجہ محبت کا وہ ہے جس مین ایک نہایت افروختہ شعلہ محبت الٰہی کا انسانی محبت کے مستعد فتیلہ پر پڑکر اُسکو افروختہ کر دیتا ہے اور اُس کے تمام اجزا اور تمام رگ و ریشہ پر استیلا پکڑ کر اپنے وجود کا اتم اور اکمل مظہر اُسکو بنا دیتا ہے اور اس حالت مین آتش محبت الٰہی لوح قلب انسان کو نہ صرف ایک چمک بخشتی ہے بلکہ معًا اُس چمک کے ساتھ تمام وجود بھڑک اُٹھتا ہے اور اُس کی لوئین اور شعلے اِردگرد کو روز روشن کی طرح روشن کر دیتے ہین اور کسی قسم کی تاریکی باقی نہین رہتی اور پورے طور پر اور تمام صفات کاملہ کے ساتھ وہ سارا وجود آگ ہی آگ ہو جاتا ہے اور یہ کیفیت جو ایک آتش افروختہ کی صورت پر دونون محبتون کے جوڑ سے پیدا ہو جاتی ہے اسکو روح امین کے نام سے بولتے ہین کیونکہ یہ ہر یک تاریکی سے امن بخشتی ہے اور ہر یک غبار سے خالی ہے اور اس کا نام شدید القویٰ بھی ہے کیونکہ یہ اعلیٰ درجہ کی طاقت وحی ہے جس سے قوی تر وحی متصور نہین اور اس کا نام ذو الافق الاعلیٰ بھی ہے کیونکہ یہ وحی الٰہی کے انتہائی درجہ کی تجلی ہے اور اس کو رائی ما رائی کے نام سے بھی پکارا جاتا ہے کیونکہ اس کیفیت کا اندازہ تمام مخلوقات سے قیاس اور گمان اور وہم سے باہر ہے اور یہ کیفیت صرف دنیا مین ایک ہی انسان کو ملی ہے جو انسان کامل ہے جسپر تمام سلسلہ انسانیہ کا ختم ہو گیا ہے اور دائرہ استعدادات بشریہ کا کمال کو پہنچا ہے اور وہ درحقیقت پیدایش الٰہی کے خط ممتد کی اعلیٰ طرف کا آخری نقطہ ہے جو ارتفاع کے تمام مراتب کا انتہا ہے حکمت الٰہی کے ہاتھ نے ادنیٰ سے ادنیٰ خلقت سے اور اسفل سے اسفل

